| | |
|---|---|
| وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ | اور بلاشبہ آپ کا رب یقیناً وہی نہایت غالب |
| الرَّحِيْمُ ﴿68﴾ وَاتْلُ | (اور) بہت رحم کرنے والا ہے۔ ﴿68﴾ اور پڑھ کر سنایئے |
| عَلَيْهِمْ نَبَاَ اِبْرٰهِيْمَ ﴿69﴾ | ان (کفارِ مکہ) پر ابراہیمؑ کی خبر۔ ﴿69﴾ |
| اِذْ قَالَ لِاَبِيْهِ وَقَوْمِهٖ | جب کہا (ابراہیم نے) اپنے باپ اور اپنی قوم سے |
| مَا تَعْبُدُوْنَ ﴿70﴾ قَالُوْا | کس کی تم عبادت کرتے ہو۔ ﴿70﴾ انہوں نے کہا |
| نَعْبُدُ اَصْنَامًا فَنَظَلُّ | ہم عبادت کرتے ہیں بتوں کی پس ہم ہمیشہ رہتے ہیں |
| لَهَا عٰكِفِيْنَ ﴿71﴾ | ان (کی پوجا) پر جمے رہنے والے۔ ﴿71﴾ |
| قَالَ هَلْ يَسْمَعُوْنَكُمْ | (ابراہیمؑ نے) کہا کیا وہ سنتے ہیں تمہیں |
| اِذْ تَدْعُوْنَ ﴿72﴾ | جب تم پکارتے ہو۔ ﴿72﴾ |
| اَوْ يَنْفَعُوْنَكُمْ اَوْ يَضُرُّوْنَ ﴿73﴾ | یا وہ نفع دیتے ہیں تمہیں یا وہ نقصان دیتے ہیں۔ ﴿73﴾ |
| قَالُوْا بَلْ وَجَدْنَآ اٰبَآءَنَا | انہوں نے کہا بلکہ ہم نے پایا ہے اپنے باپ دادا کو |
| كَذٰلِكَ يَفْعَلُوْنَ ﴿74﴾ قَالَ | اسی طرح وہ کرتے تھے۔ ﴿74﴾ کہا (ابراہیمؑ نے) |

ع 4/17 ۔ وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| الرَّحِيْمُ : رحمت، رحم، مرحوم۔ | عٰكِفِيْنَ : اعتکاف، معتکف۔ |
| اتْلُ : تلاوت، وحی متلو۔ | يَسْمَعُوْنَكُمْ : سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| عَلَيْهِمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | تَدْعُوْنَ : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ |
| نَبَاَ : نبی، نبوت، انبیاء۔ | يَنْفَعُوْنَكُمْ : نفع، منافع، منفعت، نفع ونقصان۔ |
| قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَضُرُّوْنَ : مضر صحت، ضرر رساں۔ |
| لِاَبِيْهِ : آباؤ اجداد، آبائی علاقہ۔ | وَجَدْنَآ : وجود، موجود۔ |
| تَعْبُدُوْنَ : عابد، عبادت، معبود۔ | كَذٰلِكَ : کما حقہ، کالعدم۔ |
| اَصْنَامًا : صنم، وصال صنم۔ | يَفْعَلُوْنَ : فعل، فاعل، مفعول۔ |

ع 4 17 8

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّ ① | رَبَّكَ | لَهُوَ الْعَزِيْزُ ②③ | الرَّحِيْمُ ③ ع (68) |
| اور | بلاشبہ | آپ کا رب | یقیناً وہی نہایت غالب | بہت رحم کرنے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اتْلُ | عَلَيْهِمْ | نَبَاَ | اِبْرٰهِيْمَ (69) | اِذْ |
| اور | تلاوت کیجیے | ان پر | خبر | ابراہیمؑ (کی) | جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | لِاَبِيْهِ ④⑤ | وَ | قَوْمِهٖ ⑤ | مَا | تَعْبُدُوْنَ (70) |
| اس نے کہا | اپنے باپ سے | اور | اپنی قوم (سے) | کس کی | تم سب عبادت کرتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | نَعْبُدُ | اَصْنَامًا ⑥ | فَنَظَلُّ | لَهَا |
| ان سب نے کہا | ہم عبادت کرتے ہیں | بتوں (کی) | پس ہم ہمیشہ رہتے ہیں | ان کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عٰكِفِيْنَ (71) | قَالَ | هَلْ | يَسْمَعُوْنَكُمْ ⑦ | اِذْ | تَدْعُوْنَ (72) لا |
| سب جمے رہنے والے | کہا | کیا | وہ سب سنتے ہیں تمہیں | جب | تم سب پکارتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْ | يَنْفَعُوْنَكُمْ ⑦ | اَوْ | يَضُرُّوْنَ (73) | قَالُوْا | بَلْ |
| یا | وہ سب نفع دیتے ہیں تمہیں | یا | وہ سب نقصان دیتے ہیں | ان سب نے کہا | بلکہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَجَدْنَآ ⑧ | اٰبَآءَنَا | كَذٰلِكَ | يَفْعَلُوْنَ (74) | قَالَ |
| ہم نے پایا ہے | اپنے باپ دادا (کو) | اسی طرح | وہ سب کرتے تھے | کہا |

### ضروری وضاحت

①اِنَّ تاکید کی علامت ہے۔②هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔③فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔④قَالَ وغیرہ کے بعد لِ یا لَ کا ترجمہ عموماً سے کیا جاتا ہے۔⑤هٗ، هٖ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔⑥فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑦كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔⑧نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَفَرَءَيْتُمْ مَّا كُنْتُمْ تَعْبُدُوْنَ ﴿75﴾ | پھر کیا تم نے دیکھا (غور کیا) جن کی تم عبادت کرتے ہو۔ |
| اَنْتُمْ وَاٰبَآؤُكُمُ الْاَقْدَمُوْنَ ﴿76﴾ | تم اور تمہارے پہلے باپ دادا۔ ﴿76﴾ |
| فَاِنَّهُمْ عَدُوٌّ لِّيْٓ | پس بے شک وہ سب میرے دشمن ہیں |
| اِلَّا رَبَّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿77﴾ | سوائے رب العالمین کے۔ ﴿77﴾ |
| الَّذِيْ خَلَقَنِيْ فَهُوَ يَهْدِيْنِ ﴿78﴾ | جس نے پیدا کیا مجھے پھر وہی راستہ دکھاتا ہے مجھے۔ ﴿78﴾ |
| وَالَّذِيْ هُوَ يُطْعِمُنِيْ وَيَسْقِيْنِ ﴿79﴾ | اور وہ جو (کہ) وہ کھلاتا ہے مجھے اور پلاتا ہے مجھے۔ ﴿79﴾ |
| وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِيْنِ ﴿80﴾ | اور جب میں بیمار ہو جاؤں تو وہی مجھے شفا دیتا ہے۔ ﴿80﴾ |
| وَالَّذِيْ يُمِيْتُنِيْ ثُمَّ يُحْيِيْنِ ﴿81﴾ | اور (وہ) جو موت دے گا مجھے پھر وہ زندہ کرے گا مجھے۔ ﴿81﴾ |
| وَالَّذِيْٓ اَطْمَعُ | اور (وہ) جس سے میں امید رکھتا ہوں |
| اَنْ يَّغْفِرَ لِيْ خَطِيْٓـَٔتِيْ يَوْمَ الدِّيْنِ ﴿82﴾ | کہ وہ بخش دے گا مجھے میری خطا جزا کے دن۔ ﴿82﴾ |
| رَبِّ هَبْ لِيْ حُكْمًا | اے میرے رب عطا کر مجھے حکمت |
| وَّاَلْحِقْنِيْ بِالصّٰلِحِيْنَ ﴿83﴾ | اور ملا مجھے نیک لوگوں کے ساتھ۔ ﴿83﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَرَءَيْتُمْ | رؤیت باری تعالیٰ، رؤیت ہلال۔ | يَسْقِيْنِ | ساقی، ساقیٔ کوثر۔ |
| الْاَقْدَمُوْنَ | مقدم، قدیم، تقدیم، قدامت۔ | يَشْفِيْنِ | شفا، ہوالشافی، شفائے کاملہ۔ |
| عَدُوٌّ | عدوّ اللہ، عداوت، اعداء۔ | يُمِيْتُنِيْ | موت وحیات، سماع موتی، میت۔ |
| لِّيْٓ | الحمدللہ، لہٰذا۔ | يُحْيِيْنِ | حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ |
| اِلَّا | الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | اَطْمَعُ | مطمعِ نظر، لالچ وطمع۔ |
| خَلَقَنِيْ | خالق، مخلوق، تخلیق، خلقِ خدا۔ | يَّغْفِرَ | مغفرت، استغفار، استغفراللہ۔ |
| يَهْدِيْنِ | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | خَطِيْٓـَٔتِيْ | خطا، خطاکار۔ |
| يُطْعِمُنِيْ | قیام وطعام۔ | اَلْحِقْنِيْ | الحاق، ملحق، لاحق، ملحقہ۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَفَرَءَيۡتُمۡ | مَّا | كُنۡتُمۡ | تَعۡبُدُوۡنَ ﴿75﴾ لا | اَنۡتُمۡ | وَ | اٰبَآؤُكُمُ |
| کیا پھر تم نے دیکھا | جن کی | ہو تم | تم سب عبادت کرتے | تم | اور | تمہارے باپ دادا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الۡاَقۡدَمُوۡنَ ﴿76﴾ ① صلے | فَاِنَّهُمۡ | عَدُوٌّ | لِّيۡۤ | اِلَّا | رَبَّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿77﴾ لا |
| پہلے | پس بیشک وہ | دشمن | میرے لیے | سوائے | تمام جہانوں کے رب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الَّذِيۡ | خَلَقَنِيۡ ② | فَهُوَ | يَهۡدِيۡنِ ﴿78﴾ ③ لا | وَ | الَّذِيۡ | هُوَ |
| جس نے | پیدا کیا مجھے | پھر وہ | وہ راستہ دکھاتا ہے مجھے | اور | جو | وہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يُطۡعِمُنِيۡ ② | وَ | يَسۡقِيۡنِ ﴿79﴾ ③ لا | وَ | اِذَا | مَرِضۡتُ | فَهُوَ |
| وہ کھلاتا ہے مجھے | اور | وہ پلاتا ہے مجھے | اور | جب | میں بیمار ہو جاؤں | تو وہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَشۡفِيۡنِ ﴿80﴾ ③ صلے | وَ | الَّذِيۡ | يُمِيۡتُنِيۡ ② | ثُمَّ | يُحۡيِيۡنِ ﴿81﴾ ③ لا |
| وہ شفا دیتا ہے مجھے | اور | (وہ) جو | وہ موت دے گا مجھے | پھر | وہ زندہ کرے گا مجھے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَالَّذِيۡۤ | اَطۡمَعُ | اَنۡ ④ | يَّغۡفِرَ | لِيۡ | خَطِيۡٓـَٔتِيۡ | يَوۡمَ الدِّيۡنِ ﴿82﴾ ط |
| اور جو | میں اُمید رکھتا ہوں | کہ | وہ بخش دے گا | مجھ کو | میری خطا | قیامت کے دن |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| رَبِّ ⑤ | هَبۡ ⑥ | لِيۡ ⑦ | حُكۡمًا | وَّ | اَلۡحِقۡنِيۡ ② | بِالصّٰلِحِيۡنَ ﴿83﴾ لا |
| (اے میرے) رب | عطا کر | مجھ کو | حکمت | اور | تو ملا دے مجھے | نیک لوگوں کے ساتھ |

## ضروری وضاحت

① الۡاَقۡدَمُوۡنَ میں وۡنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔② فعل کے ساتھ جب علامت یۡ لانی ہو تو درمیان میں نِ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔③ اصل میں يَهۡدِيۡنِيۡ ، يَسۡقِيۡنِيۡ ، يَشۡفِيۡنِيۡ ، يُحۡيِيۡنِيۡ تخفیف کے لیے آخر سے یۡ گر گئی ہے اسی کا ترجمہ مجھے ہے۔④ اَنۡ کا ترجمہ کہ اور اِنۡ کا ترجمہ اگر ہوتا ہے۔⑤ رَبِّ اصل میں يَارَبِّيۡ تھا تخفیف کے لیے شروع سے یا اور آخر سے ی گر گئی ہے اسی کا ترجمہ اے میرے کیا گیا ہے۔⑥ هَبۡ وَهَبَ سے بنا ہے قاعدہ کے مطابق و گر گئی ہے۔⑦ لِ کا ترجمہ لیے ہوتا ہے کبھی کو بھی ترجمہ ہو جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاجْعَلْ لِّيْ لِسَانَ صِدْقٍ | اور بنا دے میرے لیے سچائی کی زبان (یعنی ذکرِ خیر) |
| فِي الْاٰخِرِيْنَ ﴿84﴾ وَاجْعَلْنِيْ | پچھلے لوگوں میں۔ ﴿84﴾ اور بنا دے مجھے |
| مِنْ وَّرَثَةِ جَنَّةِ النَّعِيْمِ ﴿85﴾ | نعمتوں والی جنت کے وارثوں میں سے۔ ﴿85﴾ |
| وَاغْفِرْ لِاَبِيْٓ | اور بخش دے میرے باپ کو |
| اِنَّهٗ كَانَ مِنَ الضَّآلِّيْنَ ﴿86﴾ | بلاشبہ وہ تھا گمراہوں میں سے۔ ﴿86﴾ |
| وَلَا تُخْزِنِيْ | اور نہ تو رسوا کرنا مجھے |
| يَوْمَ يُبْعَثُوْنَ ﴿87﴾ | جس دن وہ سب دوبارہ اٹھائے جائیں گے۔ ﴿87﴾ |
| يَوْمَ لَا يَنْفَعُ | جس دن نہیں نفع دے گا |
| مَالٌ وَّلَا بَنُوْنَ ﴿88﴾ | مال اور نہ بیٹے (اولاد)۔ ﴿88﴾ |
| اِلَّا مَنْ اَتَى اللّٰهَ بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ ﴿89﴾ | مگر جو آیا اللہ کے پاس سلامتی والے دل کیساتھ۔ ﴿89﴾ |
| وَاُزْلِفَتِ الْجَنَّةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿90﴾ | اور قریب کی جائے گی جنت پرہیزگاروں کے لیے۔ ﴿90﴾ |
| وَبُرِّزَتِ الْجَحِيْمُ لِلْغٰوِيْنَ ﴿91﴾ | اور ظاہر کی جائے گی جہنم گمراہوں کے لیے۔ ﴿91﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| صِدْقٍ | صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ | يُبْعَثُوْنَ | بعثت، مبعوث۔ |
| فِيْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَنْفَعُ | نفع، منافع، منفعت، نفع ونقصان۔ |
| الْاٰخِرِيْنَ | آخرت، یوم آخرت، آخری۔ | بَنُوْنَ | ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| وَّرَثَةِ | وارث، وراثت، ورثا۔ | بِقَلْبٍ | قلبی تعلق، امراضِ قلب، قلوب واذہان۔ |
| اغْفِرْ | مغفرت، استغفار، استغفر اللہ۔ | سَلِيْمٍ | سلام، سلامتی، سلامت۔ |
| الضَّآلِّيْنَ | ضلالت وگمراہی۔ | لِلْمُتَّقِيْنَ | تقویٰ، متقی۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | لِلْغٰوِيْنَ | الحمد للہ، لہٰذا / اغواء۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اجْعَلْ ① | لِّيْ | لِسَانَ صِدْقٍ | فِي الْاٰخِرِيْنَ (84) لا |
| اور | تو بنادے | میرے لیے | سچائی کی زبان | پچھلے لوگوں میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اجْعَلْنِيْ ② | مِنْ وَّرَثَةِ ③ | جَنَّةِ النَّعِيْمِ (85) ④ لا | وَ | اغْفِرْ ① |
| اور | تو بنادے مجھے | وارثوں میں سے | نعمتوں والی جنت | اور | تو بخش دے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِاَبِيْٓ | اِنَّهٗ | كَانَ | مِنَ الضَّآلِّيْنَ (86) لا | وَ | لَا |
| میرے باپ کو | بلاشبہ وہ | تھا | گمراہوں میں سے | اور | نہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تُخْزِنِيْ ② | يَوْمَ | يُبْعَثُوْنَ ⑤ (87) لا | يَوْمَ | لَا |
| تو رسوا کرنا مجھے | (جس) دن | وہ سب دوبارہ اٹھائے جائیں گے | (جس) دن | نہیں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| يَنْفَعُ | مَالٌ | وَّ | لَا | بَنُوْنَ ⑥ (88) لا | اِلَّا | مَنْ |
| وہ نفع دے گا | مال | اور | نہ | بیٹے | مگر | جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَتَى | اللّٰهَ | بِقَلْبٍ سَلِيْمٍ (89) ط | وَ | اُزْلِفَتِ ⑦④ | الْجَنَّةُ ④ |
| آیا | اللہ (کے پاس) | سلامتی والے دل کے ساتھ | اور | قریب کی جائے گی | جنت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِلْمُتَّقِيْنَ (90) لا | وَ | بُرِّزَتِ ⑦④ | الْجَحِيْمُ | لِلْغٰوِيْنَ (91) لا |
| سب پرہیزگاروں کے لیے | اور | ظاہر کی جائے گی | جہنم | سب گمراہوں کے لیے |

**ضروری وضاحت**

① فعل کے شروع میں اُ اور آخر میں سکون ہو تو اس فعل میں حکم کا مفہوم ہوتا ہے۔② فعل کے ساتھ جب علامت یْ لائی ہو تو درمیان میں نِ کا اضافہ کیا جاتا ہے۔③ وَرَثَةِ میں ۃ واحد مؤنث کی نہیں بلکہ جمع کے لیے ہے۔④ ۃ، تْ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں۔⑤ اگر یُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس فعل میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔
⑦ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے یہاں ضرورتاً ترجمہ کی جائے گی کیا گیا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| وَقِيۡلَ لَهُمۡ | اور کہا جائے گا ان سے |
| اَيۡنَ مَا كُنۡتُمۡ تَعۡبُدُوۡنَ ۙ﴿92﴾ | کہاں ہیں وہ جن کی تم عبادت کرتے تھے۔﴿92﴾ |
| مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ ؕ هَلۡ يَنۡصُرُوۡنَكُمۡ | اللہ کے سوا، کیا وہ مدد کر رہے ہیں تمہاری |
| اَوۡ يَنۡتَصِرُوۡنَ ؕ﴿93﴾ | یا وہ بدلہ لے سکتے ہیں۔﴿93﴾ |
| فَكُبۡكِبُوۡا فِيۡهَا | تو اوندھے منہ ڈال دیئے جائیں گے اس (دوزخ) میں |
| هُمۡ وَالۡغَاوٗنَ ۙ﴿94﴾ | وہ اور سب گمراہ۔﴿94﴾ |
| وَجُنُوۡدُ اِبۡلِيۡسَ اَجۡمَعُوۡنَ ؕ﴿95﴾ | اور ابلیس کے لشکر سب کے سب۔﴿95﴾ |
| قَالُوۡا وَهُمۡ فِيۡهَا | وہ کہیں گے اس حال میں کہ وہ اس میں |
| يَخۡتَصِمُوۡنَ ۙ﴿96﴾ | جھگڑتے ہوں گے۔﴿96﴾ |
| تَاللّٰهِ اِنۡ كُنَّا لَفِىۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ۙ﴿97﴾ | اللہ کی قسم یقیناً ہم تھے بلاشبہ کھلی گمراہی میں۔﴿97﴾ |
| اِذۡ نُسَوِّيۡكُمۡ بِرَبِّ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿98﴾ | جب ہم برابر ٹھہراتے تھے تمہیں جہانوں کے رب کے۔﴿98﴾ |
| وَمَاۤ اَضَلَّنَاۤ اِلَّا الۡمُجۡرِمُوۡنَ ﴿99﴾ | اور نہیں گمراہ کیا ہمیں مگر (ان) مجرموں نے۔﴿99﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قِيۡلَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | مُّبِيۡنٍ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| تَعۡبُدُوۡنَ | : عابد، عبادت، معبود۔ | نُسَوِّيۡكُمۡ | : مساوی، مساوات، خط استواء۔ |
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | بِرَبِّ | : رب، ربوبیت، رب العلمین۔ |
| يَنۡصُرُوۡنَكُمۡ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ | الۡعٰلَمِيۡنَ | : عالم اسلام، عالم عقبیٰ، عالم برزخ۔ |
| فِيۡهَا | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ |
| الۡغَاوٗنَ | : اغواء۔ | اَضَلَّنَاۤ | : ضلالت وگمراہی۔ |
| اَجۡمَعُوۡنَ | : جمع، جامع، مجمع، جماعت، اجتماع۔ | اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| ضَلٰلٍ | : ضلالت وگمراہی۔ | الۡمُجۡرِمُوۡنَ | : جرم، مجرم، جرائم پیشہ افراد۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قِيْلَ ① | لَهُمْ | اَيْنَ | مَا | كُنْتُمْ | تَعْبُدُوْنَ ﴿92﴾ لا |
| اور | کہا جائے گا | ان سے | کہاں | جو | تم تھے | تم سب عبادت کرتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ط ② | هَلْ | يَنْصُرُوْنَكُمْ | اَوْ | يَنْتَصِرُوْنَ ﴿93﴾ ط |
| اللہ کے سوا | کیا | وہ سب مدد کر رہے ہیں تمہاری | یا | وہ سب بدلہ لے سکتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَكُبْكِبُوْا ③ | فِيْهَا | هُمْ | وَ | الْغَاوٗنَ ④ ﴿94﴾ لا |
| تو وہ سب اوندھے منہ ڈال دیئے جائیں گے | اس میں | وہ سب | اور | سب گمراہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | جُنُوْدُ اِبْلِيْسَ | اَجْمَعُوْنَ ⑤ ﴿95﴾ ط | قَالُوْا ⑥ | وَ |
| اور | ابلیس کے لشکر | سب کے سب | وہ سب کہیں گے | اس حال میں کہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| هُمْ | فِيْهَا | يَخْتَصِمُوْنَ ﴿96﴾ لا | تَاللّٰهِ | اِنْ ⑦ |
| وہ سب | اس میں | وہ سب جھگڑتے ہوں گے | اللہ کی قسم | یقیناً |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُنَّا | لَفِيْ ضَلٰلٍ مُّبِيْنٍ ﴿97﴾ لا | اِذْ | نُسَوِّيْكُمْ | بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿98﴾ |
| ہم تھے | بلاشبہ کھلی گمراہی میں | جب | ہم برابر ٹھہراتے تھے تمہیں | جہانوں کے رب کے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَآ ⑧ | اَضَلَّنَآ | اِلَّا | الْمُجْرِمُوْنَ ﴿99﴾ |
| اور | نہیں | گمراہ کیا ہمیں | مگر | مجرموں نے |

### ضروری وضاحت

① قِيْلَ کا اصل ترجمہ کہا گیا ہے یہاں ضرورتاً کہا جائے گا کیا گیا ہے۔② لفظ دُوْنِ سے پہلے عموماً مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی۔
③ فَكُبْكِبُوْا کا اصل ترجمہ ہے وہ اوندھے منہ ڈال دیے گئے یہاں ضرورتاً مذکورہ ترجمہ کیا گیا ہے۔④ یہ اصل میں اَلْغَاوُوْنَ ہے قرآنی کتابت میں و پر اُلٹا پیش دیا گیا ہے۔⑤ یہاں وْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ قَالُوْا کا اصل ترجمہ ہے انہوں نے کہا یہاں ضرورتاً مذکورہ ترجمہ کیا گیا ہے۔⑦ اِنْ دراصل اِنَّ تھا تخفیف کے لیے نون کو ساکن کیا گیا ہے۔⑧ مَا کے بعد اگر اِلَّا ہو تو مَا کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَمَا لَنَا | پس نہیں ہیں (آج) ہمارے لیے |
| مِنْ شَافِعِيْنَ ﴿100﴾ | کوئی سفارش کرنیوالے۔ ﴿100﴾ |
| وَلَا صَدِيْقٍ حَمِيْمٍ ﴿101﴾ | اور نہ کوئی گرم جوش (دلی) دوست۔ ﴿101﴾ |
| فَلَوْ اَنَّ لَنَا | تو کاش بے شک ہمارے لیے ہو (دنیا میں) |
| كَرَّةً فَنَكُوْنَ | واپس جانے کا ایک موقعہ تو ہم ہو جائیں |
| مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿102﴾ | ایمان والوں میں سے۔ ﴿102﴾ |
| اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً | بیشک اس (ابراہیم کے قصے) میں یقیناً ایک نشانی ہے |
| وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿103﴾ | اور نہیں تھے انکے اکثر ایمان لانے والے۔ ﴿103﴾ |
| وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ | اور بلاشبہ آپ کا رب یقیناً وہی |
| الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿104﴾ | نہایت غالب بہت رحم والا ہے۔ ﴿104﴾ |
| كَذَّبَتْ قَوْمُ نُوْحِ ِۨ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿105﴾ | جھٹلایا قومِ نوح نے رسولوں کو۔ ﴿105﴾ |
| اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ نُوْحٌ | جب کہا ان سے ان کے بھائی نوح نے |

ع 5 36 9

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَكْثَرُهُمْ | کثرت، اکثر، کثیر۔ |
| شَافِعِيْنَ | شفاعت، شافع محشر، شفیع المذنبین۔ | رَبَّكَ | رب، ربوبیت، رب العلمین۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | الرَّحِيْمُ | رحم، رحیم، رحمٰن، رحمت۔ |
| صَدِيْقٍ | صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ | كَذَّبَتْ | کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |
| كَرَّةً | تکرار، نشر مکرر۔ | قَوْمُ | قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ |
| الْمُؤْمِنِيْنَ | ایمان، مؤمن، امن۔ | الْمُرْسَلِيْنَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| فِيْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| لَاٰيَةً | آیت، آیات قرآنی۔ | اَخُوْهُمْ | اخوت، مواخات۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَمَا | لَنَا ① | مِنْ شَافِعِيْنَ ﴿100﴾ لا | وَ | لَا | صَدِيْقٍ ② |
| پس نہیں | ہمارے لیے | سفارش کرنیوالوں میں سے | اور | نہ | کوئی دوست |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حَمِيْمٍ ﴿101﴾ | فَلَوْ ③ | اَنَّ | لَنَا ① | كَرَّةً ④ |
| گرم جوش | تو کاش | کہ بے شک | ہمارے لیے | دوبارہ واپس جانا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَنَكُوْنَ | مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿102﴾ ⑤ | اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ |
| توہم ہوجائیں | ایمان والوں میں سے | بیشک | اس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَاٰيَةً ط ②④ | وَ | مَا | كَانَ | اَكْثَرُهُمْ |
| یقیناً ایک نشانی | اور | نہیں | تھے | ان کے اکثر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُّؤْمِنِيْنَ ﴿103﴾ ⑤ | وَ | اِنَّ | رَبَّكَ | لَهُوَ الْعَزِيْزُ ⑥⑦ |
| سب ایمان لانے والے | اور | بلاشبہ | آپ کا رب | یقیناً وہی نہایت غالب |

| | | | |
|---|---|---|---|
| الرَّحِيْمُ ﴿104﴾ ⑦ ع | كَذَّبَتْ ④ | قَوْمُ نُوْحِ | الْمُرْسَلِيْنَ ﴿105﴾ ⑧ صلے |
| بہت رحم والا | جھٹلایا | قومِ نوحؑ | سب بھیجے گئے ہوئے |

ع 5 36 9

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِذْ | قَالَ | لَهُمْ | اَخُوْهُمْ | نُوْحٌ |
| جب | کہا | ان سے | ان کے بھائی | نوحؑ (نے) |

### ضروری وضاحت

①لَنَا میں لَ دراصل لِ تھا۔②ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔ ④ ۃ اسم کے ساتھ اور تْ فعل کیساتھ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں۔⑤اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔⑥هُوَ کے بعد اَلْ ہوتو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔⑦فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کبھی مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿106﴾ | کیا تم ڈرتے نہیں (اللہ سے)۔ ﴿106﴾ |
| اِنِّیْ لَکُمْ رَسُوْلٌ اَمِیْنٌ ﴿107﴾ | بیشک میں تمہارے لیے ایک امانت دار رسول ہوں۔ ﴿107﴾ |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوْنِ ﴿108﴾ | تو تم اللہ سے ڈرو اور میرا کہا مانو۔ ﴿108﴾ |
| وَمَآ اَسْـَٔلُکُمْ عَلَیْهِ | اور نہیں میں سوال کرتا تم سے اس پر |
| مِنْ اَجْرٍ ۚ اِنْ اَجْرِیَ | کسی اجرت کا، نہیں ہے میری اجرت |
| اِلَّا عَلٰی رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿109﴾ | مگر جہانوں کے رب کے ذمے۔ ﴿109﴾ |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِیْعُوْنِ ﴿110﴾ | پس تم اللہ سے ڈرو اور میرا کہا مانو۔ ﴿110﴾ |
| قَالُوْٓا اَنُؤْمِنُ لَکَ | انہوں نے کہا کیا ہم ایمان لائیں تجھ پر |
| وَاتَّبَعَکَ | جبکہ پیروی کی ہے تیری |
| الْاَرْذَلُوْنَ ﴿111﴾ | سب سے زیادہ ذلیل لوگوں نے۔ ﴿111﴾ |
| قَالَ وَمَا عِلْمِیْ بِمَا کَانُوْا یَعْمَلُوْنَ ﴿112﴾ | کہا (نوح نے) اور مجھے کیا معلوم اسکا جو وہ کرتے تھے۔ ﴿112﴾ |
| اِنْ حِسَابُهُمْ اِلَّا عَلٰی رَبِّیْ | نہیں ہے ان کا حساب مگر میرے رب کے ذمے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | اَجْرٍ : اجر وثواب، اجرِ عظیم، اجرت۔ |
| تَتَّقُوْنَ : تقویٰ، متقی۔ | اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ |
| اَمِیْنٌ : امانت، امین۔ | الْعٰلَمِیْنَ : عالمِ اسلام، عالمِ عقبیٰ، عالمِ برزخ۔ |
| اَطِیْعُوْنِ : اطاعت، مطیع۔ | اتَّبَعَکَ : اتباع، تابع، متبعِ سنت۔ |
| قَالُوْٓا : قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ | الْاَرْذَلُوْنَ : رذیل، رذالت۔ |
| اَسْـَٔلُکُمْ : سوال، سائل، مسئول۔ | عِلْمِیْ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| عَلَیْهِ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | یَعْمَلُوْنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| مِنْ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | حِسَابُهُمْ : حساب وکتاب، محتسب، احتساب۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | لَا | تَتَّقُوْنَ ج (106) | اِنِّیْ | لَكُمْ | رَسُوْلٌ ① | اَمِيْنٌ لا (107) |
| کیا | نہیں | تم سب ڈرتے | بے شک میں | تمہارے لیے | ایک رسول | امانت دار |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاتَّقُوا | اللّٰهَ ② | وَ | اَطِيْعُوْنِ ③ ج (108) | وَ | مَآ |
| پس تم سب ڈرو | اللہ (سے) | اور | سب میرا کہا مانو | اور | نہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَسْـَٔلُكُمْ | عَلَيْهِ | مِنْ اَجْرٍ ① ج | اِنْ ④ | اَجْرِیَ | اِلَّا |
| میں سوال کرتا تم سے | اس پر | کسی اجرت سے | نہیں | میری اجرت | مگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰی رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ⑤ ج (109) | فَاتَّقُوا | اللّٰهَ ② | وَ | اَطِيْعُوْنِ ③ ط (110) |
| سب جہانوں کے رب پر | پس سب ڈرو | اللہ (سے) | اور | سب کہا مانو میرا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْٓا | اَ | نُؤْمِنُ | لَكَ | وَ ⑥ | اتَّبَعَكَ |
| ان سب نے کہا | کیا | ہم ایمان لائیں | تجھ پر | جبکہ | پیروی کی ہے تیری |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْاَرْذَلُوْنَ ⑦ ط (111) | قَالَ | وَ | مَا ⑧ | عِلْمِیْ | بِمَا |
| سب سے زیادہ ذلیل لوگوں (نے) | کہا | اور | کیا (ہے) | میرا علم | (اس) کا جو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| كَانُوْا | يَعْمَلُوْنَ ج (112) | اِنْ ④ | حِسَابُهُمْ | اِلَّا | عَلٰی رَبِّیْ ⑤ |
| وہ سب تھے | وہ سب کرتے | نہیں | ان کا حساب | مگر | میرے رب پر |

### ضروری وضاحت

①اسم کے آخر میں ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔②فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔③اصل میں اَطِيْعُوْنِیْ تھا تخفیف کے لیے آخر سے یْ گرگئی ہے۔④اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آرہا ہوتو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔⑤عَلٰی کا ترجمہ پر ہے یہاں مراد کے ذمے ہے۔⑥ وَ کا ترجمہ کبھی جبکہ یا حالانکہ بھی ہوتا ہے۔⑦اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔⑧ یہاں مَا کا ترجمہ نہیں بھی کیا جا سکتا ہے۔

لَوْ تَشْعُرُوْنَ ﴿113﴾ — کاش تم شعور رکھتے۔ ﴿113﴾

وَمَآ اَنَا بِطَارِدِ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿114﴾ — اور نہیں میں ہرگز نکال دینے والا ایمان والوں کو۔ ﴿114﴾

اِنْ اَنَا اِلَّا نَذِيْرٌ مُّبِيْنٌ ﴿115﴾ — نہیں ہوں میں مگر ایک واضح ڈرانے والا۔ ﴿115﴾

قَالُوْا لَئِنْ لَّمْ تَنْتَهِ يٰنُوْحُ — انہوں نے کہا یقیناً اگر تو باز نہ آیا اے نوح

لَتَكُوْنَنَّ — بلاشبہ ضرور تو ہو جائے گا

مِنَ الْمَرْجُوْمِيْنَ ﴿116﴾ — سنگسار کیے ہوئے لوگوں میں سے۔ ﴿116﴾

قَالَ رَبِّ — کہا (نوحؑ نے) اے میرے رب

اِنَّ قَوْمِيْ كَذَّبُوْنِ ﴿117﴾ — بے شک میری قوم نے جھٹلایا ہے مجھے۔ ﴿117﴾

النصف

فَافْتَحْ بَيْنِيْ وَبَيْنَهُمْ فَتْحًا — تو تو فیصلہ فرما میرے اور ان کے درمیان کھلا فیصلہ

وَّنَجِّنِيْ وَمَنْ مَّعِيَ — اور نجات دے مجھے اور (انہیں) جو میرے ساتھ ہیں

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿118﴾ فَاَنْجَيْنٰهُ — ایمان والوں میں سے۔ ﴿118﴾ چنانچہ ہم نے نجات دی اسے

وَمَنْ مَّعَهٗ فِي الْفُلْكِ الْمَشْحُوْنِ ﴿119﴾ — اور (انہیں) جو اس کیساتھ بھری ہوئی کشتی میں تھے۔ ﴿119﴾

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

تَشْعُرُوْنَ : عقل وشعور، لاشعور، شعوری طور پر۔

الْمُؤْمِنِيْنَ : ایمان، مؤمن، امن۔

نَذِيْرٌ : بشارت وانذار، نذیر۔

مُّبِيْنٌ : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔

تَنْتَهِ : نہی عن المنکر، منہیات، اوامر ونواہی۔

مِنَ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔

الْمَرْجُوْمِيْنَ : رجم، رجیم، حد رجم۔

رَبِّ : رب، ربوبیت۔

قَوْمِيْ : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔

كَذَّبُوْنِ : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔

فَافْتَحْ : افتتاح، فتح، فاتح، مفتوح۔

بَيْنِيْ : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔

وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔

نَجِّنِيْ : نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔

مَّعِيَ : مع اہل وعیال، معیت۔

فِي : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَوْ ① | تَشْعُرُوْنَ ﴿113﴾ ج | وَ | مَآ | اَنَا | بِطَارِدِ ② |
| کاش | تم سب شعور رکھتے | اور | نہیں | میں | ہرگز نکال دینے والا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿114﴾ ج | اِنْ ③ | اَنَا | اِلَّا | نَذِيْرٌ ④ | مُّبِيْنٌ ﴿115﴾ ط |
| ایمان لانے والوں کو | نہیں | میں | مگر | ایک ڈرانے والا | واضح |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | لَئِنْ | لَّمْ | تَنْتَهِ | يٰنُوْحُ | لَتَكُوْنَنَّ |
| ان سب نے کہا | یقیناً اگر | نہ | تو باز آیا | اے نوحؑ | بلاشبہ ضرور تو ہو جائے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنَ الْمَرْجُوْمِيْنَ ﴿116﴾ ط | قَالَ | رَبِّ ⑤ | اِنَّ | قَوْمِيْ |
| سنگسار کیے ہوئے لوگوں میں سے | کہا | (اے میرے) رب | بے شک | میری قوم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كَذَّبُوْنِ ⑥ ﴿117﴾ صلے | فَافْتَحْ | بَيْنِيْ | وَ | بَيْنَهُمْ |
| سب نے جھٹلایا ہے مجھے | تو تو فیصلہ فرما | میرے درمیان | اور | ان کے درمیان |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَتْحًا | وَّ | نَجِّنِيْ ⑦ | وَمَنْ | مَّعِيَ | مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿118﴾ |
| کھلا فیصلہ | اور | نجات دے مجھے | اور جو | میرے ساتھ | ایمان والوں میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَنْجَيْنٰهُ | وَ | مَنْ | مَّعَهٗ | فِي الْفُلْكِ | الْمَشْحُوْنِ ﴿119﴾ ج |
| چنانچہ ہم نے نجات دی اسے | اور | جو | اس کیساتھ | کشتی میں | بھری ہوئی |

النصف

ضروری وضاحت

①لَوْ کا ترجمہ کبھی اگر کبھی کاش ہوتا ہے۔②مَا کے بعد بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس جملے میں تاکید کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے اسی لیے ترجمہ ہرگز کیا گیا ہے۔③اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔④ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤رَبِّ دراصل يَا رَبِّيْ تھا تخفیف کیلئے شروع سے يَا اور آخر سے یْ گر گئی ہے۔
⑥یہ دراصل كَذَّبُوْنِيْ تھا تخفیف کیلئے آخر سے یْ گر گئی ہے۔⑦فعل کیساتھ جب یْ آئے تو درمیان میں نِ کا اضافہ ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ اَغْرَقْنَا بَعْدُ الْبٰقِيْنَ ﴿120﴾ | پھر ہم نے غرق کر دیا اسکے بعد باقی لوگوں کو۔ ﴿120﴾ |
| اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ | بے شک اس میں یقیناً نشانی ہے |
| وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿121﴾ | اور نہیں تھے ان کے اکثر ایمان لانے والے۔ ﴿121﴾ |
| وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ | اور بلاشبہ آپ کا رب یقیناً وہی |
| الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿122﴾ ع 6 18 10 | نہایت غالب بہت رحم والا ہے۔ ﴿122﴾ |
| كَذَّبَتْ عَادُ ِۨالْمُرْسَلِيْنَ ﴿123﴾ | جھٹلایا (قوم) عاد نے رسولوں کو۔ ﴿123﴾ |
| اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ هُوْدٌ | جب کہا ان سے ان کے بھائی ہود نے |
| اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿124﴾ | کیا تم ڈرتے نہیں ہو (اللہ سے)۔ ﴿124﴾ |
| اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ ﴿125﴾ | بیشک میں تمہارے لیے ایک امانت دار رسول ہوں۔ ﴿125﴾ |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿126﴾ | تو اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔ ﴿126﴾ |
| وَمَآ اَسْـَٔـلُكُمْ عَلَيْهِ | اور نہیں میں سوال کرتا تم سے اس (تبلیغ) پر |
| مِنْ اَجْرٍ ۚ اِنْ اَجْرِيَ | کوئی اجرت، نہیں ہے میری اجرت |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| اَغْرَقْنَا | غرق، غرقاب، مستغرق۔ |
| بَعْدُ | بعد از طعام، بعد از نمازِ عشاء۔ |
| الْبٰقِيْنَ | باقی، بقایا، بقیہ۔ |
| لَاٰيَةً | آیت، آیات قرآنی۔ |
| الرَّحِيْمُ | رحمت، رحم، مرحوم۔ |
| الْمُرْسَلِيْنَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اَخُوْهُمْ | اخوت، مواخات۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| تَتَّقُوْنَ | تقویٰ، متقی۔ |
| اَمِيْنٌ | امانت، امین۔ |
| اَطِيْعُوْنِ | اطاعت، مطیع، استطاعت۔ |
| اَسْـَٔـلُكُمْ | سوال، سائل، مسئول۔ |
| عَلَيْهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | اَغْرَقْنَا ① | بَعْدُ | الْبٰقِيْنَ ۭ ﴿120﴾ | اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ ② |
| پھر | ہم نے غرق کردیا | (اس کے) بعد | باقی لوگوں (کو) | بے شک | اس میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَاٰيَةً ۭ ③ | وَ | مَا | كَانَ | اَكْثَرُهُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ ④ ﴿121﴾ |
| یقیناً نشانی | اور | نہیں | تھے | ان کے اکثر | سب ایمان لانے والے |

ع 6 18 10

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِنَّ | رَبَّكَ | لَهُوَ الْعَزِيْزُ ⑤⑥ | الرَّحِيْمُ ⑥ ﴿122﴾ ع | كَذَّبَتْ ③ |
| اور | بلاشبہ | آپ کا رب | یقیناً وہی نہایت غالب | بہت رحم والا | جھٹلایا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| عَادُ ࣙ | الْمُرْسَلِيْنَ ﴿123﴾ صلے | اِذْ | قَالَ | لَهُمْ | اَخُوْهُمْ | هُوْدٌ |
| عاد (نے) | رسولوں (کو) | جب | کہا | ان سے | ان کے بھائی | ہودؑ (نے) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَ | لَا | تَتَّقُوْنَ ﴿124﴾ ج | اِنِّيْ | لَكُمْ | رَسُوْلٌ | اَمِيْنٌ ﴿125﴾ لا |
| کیا | نہیں | تم سب ڈرتے ہو | بیشک میں | تمہارے لیے | ایک رسول | امانت دار |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاتَّقُوا | اللّٰهَ | وَ | اَطِيْعُوْنِ ﴿126﴾ ج | وَ | مَآ |
| توتم سب ڈرو | اللہ (سے) | اور | تم سب اطاعت کرو میری | اور | نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَسْئَلُكُمْ | عَلَيْهِ | مِنْ اَجْرٍ ۚ | اِنْ ⑦ | اَجْرِيَ |
| میں سوال کرتا تم سے | اس پر | کسی اجرت سے | نہیں | میری اجرت |

## ضروری وضاحت

①نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے سکون ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔②ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ یا اُس ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اِس بھی کردیا جاتا ہے۔③ۃ اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔⑤هُوَ کے بعد اَلْ کا ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔⑥فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آرہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿127﴾ | مگر سب جہانوں کے رب کے ذمے۔﴿127﴾ |
| اَتَبْنُوْنَ بِكُلِّ رِيْعٍ اٰيَةً | کیا تم بناتے ہو ہر اونچی جگہ پر ایک نشانی (یادگار) |
| تَعْبَثُوْنَ ﴿128﴾ | (اس حال میں کہ) تم لا حاصل کام کرتے ہو۔﴿128﴾ |
| وَتَتَّخِذُوْنَ مَصَانِعَ | اور تم بناتے ہو بڑی بڑی عمارتیں |
| لَعَلَّكُمْ تَخْلُدُوْنَ ﴿129﴾ | شاید کہ تم (یہاں) ہمیشہ رہو گے۔﴿129﴾ |
| وَاِذَا بَطَشْتُمْ بَطَشْتُمْ جَبَّارِيْنَ ﴿130﴾ | اور جب تم پکڑتے ہو (تو) پکڑتے ہو ظالمانہ۔﴿130﴾ |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿131﴾ | تو تم اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔﴿131﴾ |
| وَاتَّقُوا الَّذِيْٓ اَمَدَّكُمْ | اور ڈرو تم اس (اللہ) سے جس نے مدد دی تمہیں |
| بِمَا تَعْلَمُوْنَ ﴿132﴾ | ان چیزوں سے جنہیں تم جانتے ہو۔﴿132﴾ |
| اَمَدَّكُمْ بِاَنْعَامٍ وَّبَنِيْنَ ﴿133﴾ | اس نے مدد دی تمہیں چوپاؤں اور بیٹوں کیساتھ۔﴿133﴾ |
| وَجَنّٰتٍ وَّعُيُوْنٍ ﴿134﴾ | اور باغات اور چشموں (کے ساتھ)۔﴿134﴾ |
| اِنِّيْٓ اَخَافُ عَلَيْكُمْ | بے شک میں ڈرتا ہوں تم پر |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| رَبِّ : رب، ربوبیت، مربیّ۔ | فَاتَّقُوا : تقویٰ، متقی۔ |
| الْعٰلَمِيْنَ : عالم اسلام، عالم عقبیٰ، عالم برزخ۔ | اَطِيْعُوْنِ : اطاعت، مطیع، استطاعت۔ |
| تَبْنُوْنَ : بنایا، بنانا۔ | اَمَدَّكُمْ : مدد، امداد، مددگار، ممد ومعاون۔ |
| بِكُلِّ : کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ | تَعْلَمُوْنَ : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| اٰيَةً : آیت، آیات قرآنی۔ | بِاَنْعَامٍ : عوام کالانعام۔ |
| تَتَّخِذُوْنَ : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | بَنِيْنَ : ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ |
| تَخْلُدُوْنَ : خالد، خلد بریں۔ | اَخَافُ : خوف، خائف، خوف وہراس۔ |
| وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | عَلَيْكُمْ : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ① ﴿127﴾ | اَ | تَبْنُوْنَ | بِكُلِّ رِيْعٍ ② |
| مگر | سب جہانوں کے رب کے ذمے | کیا | تم سب بناتے ہو | ہر اونچی جگہ پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اٰيَةً ③④ | تَعْبَثُوْنَ ﴿128﴾ | وَ | تَتَّخِذُوْنَ | مَصَانِعَ |
| ایک نشانی | تم سب لا حاصل کام کرتے ہو | اور | تم سب بناتے ہو | بڑی بڑی عمارتیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَعَلَّكُمْ ⑤ | تَخْلُدُوْنَ ﴿129﴾ | وَ | اِذَا | بَطَشْتُمْ ⑤ |
| شاید کہ تم | تم سب ہمیشہ رہو گے | اور | جب | تم پکڑتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَطَشْتُمْ ⑤ | جَبَّارِيْنَ ﴿130﴾ | فَاتَّقُوا | اللّٰهَ ⑥ | وَ | اَطِيْعُوْنِ ⑦ ﴿131﴾ |
| تم پکڑتے ہو | سب ظالمانہ | تو تم سب ڈرو | اللہ (سے) | اور | سب اطاعت کرو میری |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اتَّقُوا | الَّذِيْٓ | اَمَدَّكُمْ ⑤ | بِمَا | تَعْلَمُوْنَ ﴿132﴾ |
| اور | تم سب ڈرو | جس (نے) | مدد دی تمہیں | (ان چیزوں) سے جنہیں | تم سب جانتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمَدَّكُمْ ⑤ | بِاَنْعَامٍ ② | وَّبَنِيْنَ ﴿133﴾ | وَ | جَنّٰتٍ ③ |
| اس نے مدد دی تمہیں | چوپاؤں کے ساتھ | اور بیٹوں | اور | باغات |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَّ | عُيُوْنٍ ﴿134﴾ | اِنِّيْٓ | اَخَافُ | عَلَيْكُمْ |
| اور | چشموں | بے شک میں | میں ڈرتا ہوں | تم پر |

## ضروری وضاحت

① عَلٰى کا ترجمہ کبھی پر کبھی کے ذمے کیا جاتا ہے۔② بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔③ ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔
⑤ علامت ھُمْ، کُمْ، تُمْ تینوں علامتیں جمع مذکر کے لیے ہوتی ہیں۔⑥ فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اسم اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔⑦ اصل میں اَطِيْعُوْنِيْ تھا فعل اور یْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے یہاں سے تخفیف کے لیے یْ کو گرا دیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿135﴾ | ایک بہت بڑے دن کے عذاب سے۔ ﴿135﴾ |
| قَالُوْا سَوَآءٌ عَلَيْنَآ | انہوں نے کہا برابر ہے ہم پر |
| اَوَعَظْتَ اَمْ لَمْ تَكُنْ | خواہ تو نصیحت کرے یا نہ ہو تو |
| مِّنَ الْوٰعِظِيْنَ ﴿136﴾ | نصیحت کرنے والوں میں سے۔ ﴿136﴾ |
| اِنْ هٰذَآ اِلَّا خُلُقُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿137﴾ | نہیں ہے یہ مگر پہلے لوگوں کی عادت۔ ﴿137﴾ |
| وَمَا نَحْنُ بِمُعَذَّبِيْنَ ﴿138﴾ | اور نہیں ہیں ہم قطعاً عذاب دیئے جانے والے۔ ﴿138﴾ |
| فَكَذَّبُوْهُ فَاَهْلَكْنٰهُمْ ؕ | پھر انہوں نے جھٹلایا اسے تو ہم نے ہلاک کر دیا انہیں |
| اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ | بے شک اس میں یقیناً ایک نشانی ہے |
| وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿139﴾ | اور نہیں تھے ان کے اکثر ایمان لانے والے۔ ﴿139﴾ |
| وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ | اور بے شک آپ کا رب یقیناً وہی |
| الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿140﴾ ع 7/18/11 | نہایت غالب بہت رحم والا ہے۔ ﴿140﴾ |
| كَذَّبَتْ ثَمُوْدُ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿141﴾ | جھٹلایا (قومِ) ثمود نے رسولوں کو۔ ﴿141﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَوْمٍ | یوم، ایام، یومِ آخرت۔ | خُلُقُ | خُلق، اخلاق، خوش خلقی۔ |
| عَظِيْمٍ | اجرِ عظیم، معظم، تعظیم۔ | فَكَذَّبُوْهُ | کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |
| قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوالِ زریں۔ | فَاَهْلَكْنٰهُمْ | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ |
| سَوَآءٌ | مساوی، مساوات، خطِ استواء۔ | فِيْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| عَلَيْنَآ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | لَاٰيَةً | آیت، آیات قرآنی۔ |
| وَعَظْتَ | وعظ، واعظ، وعظ و نصیحت۔ | وَ | لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ |
| مِّنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَكْثَرُهُمْ | کثرت، اکثر، کثیر۔ |
| اِلَّا | الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ | الْمُرْسَلِيْنَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| عَذَابَ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿135﴾ | قَالُوْا | سَوَآءٌ | عَلَيْنَآ |
| ایک بہت بڑے دن کا عذاب | ان سب نے کہا | برابر | ہم پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَ ① | وَعَظْتَ | اَمْ | لَمْ | تَكُنْ | مِّنَ الْوٰعِظِيْنَ ﴿136﴾ |
| خواہ | تو نصیحت کرے | یا | نہ | ہو تو | نصیحت کرنے والوں میں سے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ ② | هٰذَآ | اِلَّا | خُلُقُ الْاَوَّلِيْنَ ﴿137﴾ | وَ | مَا ③ | نَحْنُ |
| نہیں | یہ | مگر | پہلے لوگوں کی عادت | اور | نہیں | ہم |

| | | |
|---|---|---|
| بِمُعَذَّبِيْنَ ﴿138﴾ ④ | فَكَذَّبُوْهُ | فَاَهْلَكْنٰهُمْ |
| سب ہرگز عذاب دیے جانے والے | پھر ان سب نے جھٹلایا اسے | تو ہم نے ہلاک کر دیا انہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ ⑤ | لَاٰيَةً ⑥ | وَ | مَا | كَانَ |
| بے شک | اس میں | یقیناً ایک نشانی | اور | نہیں | تھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَكْثَرُهُمْ | مُّؤْمِنِيْنَ ﴿139﴾ | وَ | اِنَّ | رَبَّكَ |
| ان کے اکثر | سب ایمان لانے والے | اور | بے شک | آپ کا رب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُوَ الْعَزِيْزُ ⑦ | الرَّحِيْمُ ﴿140﴾ | كَذَّبَتْ ⑥ | ثَمُوْدُ | الْمُرْسَلِيْنَ ﴿141﴾ ④ |
| یقیناً وہی نہایت غالب | بہت رحم والا | جھٹلایا | ثمود (نے) | سب بھیجے جانے والے |

ع 7 18 11

**ضروری وضاحت**

①اَ کا ترجمہ کیا ہوتا ہے اگر اس کے بعد اَمْ ہو تو عموماً ترجمہ خواہ کیا جاتا ہے۔②اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔③مَا کے بعد اسی جملے میں بِ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔④اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جانے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔⑥ةٌ اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، انکا الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑦هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ صٰلِحٌ | جب کہا ان سے ان کے بھائی صالح نے |
| اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿142﴾ | کیا تم ڈرتے نہیں ہو (اللہ سے)۔ ﴿142﴾ |
| اِنِّیْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِیْنٌ ﴿143﴾ | بیشک میں تمہارے لیے ایک امانت دار رسول ہوں۔ ﴿143﴾ |
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَ اَطِیْعُوْنِ ﴿144﴾ | تو اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔ ﴿144﴾ |
| وَ مَاۤ اَسْئَلُكُمْ عَلَیْهِ مِنْ اَجْرٍ | اور نہیں میں مانگتا تم سے اس (تبلیغ) پر کوئی اجرت |
| اِنْ اَجْرِیَ اِلَّا عَلٰی رَبِّ الْعٰلَمِیْنَ ﴿145﴾ | نہیں ہے میری اجرت مگر رب العالمین کے ذمے۔ ﴿145﴾ |
| اَتُتْرَكُوْنَ فِیْ مَا | کیا تم چھوڑ دیے جاؤ گے ان (چیزوں) میں جو |
| هٰهُنَاۤ اٰمِنِیْنَ ﴿146﴾ | یہاں (دنیا میں) ہیں امن سے۔ ﴿146﴾ |
| فِیْ جَنّٰتٍ وَّ عُیُوْنٍ ﴿147﴾ | (یعنی) باغات اور چشموں میں۔ ﴿147﴾ |
| وَّ زُرُوْعٍ وَّ نَخْلٍ | اور کھیتوں اور کھجوروں (میں) |
| طَلْعُهَا هَضِیْمٌ ﴿148﴾ وَ تَنْحِتُوْنَ | جن کے خوشے نرم و نازک ہیں۔ ﴿148﴾ اور تم تراشتے ہو |
| مِنَ الْجِبَالِ بُیُوْتًا فٰرِهِیْنَ ﴿149﴾ | پہاڑوں سے گھر اتراتے ہوئے۔ ﴿149﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَخُوْهُمْ | اخوت، مواخات۔ | تُتْرَكُوْنَ | ترک، ترکہ، مال متروکہ، ترک تعلق۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | فِیْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| تَتَّقُوْنَ | تقویٰ، متقی۔ | مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| اَطِیْعُوْنِ | اطاعت، مطیع، استطاعت۔ | اٰمِنِیْنَ | امن، مامون، امنِ عامّہ۔ |
| اَسْئَلُكُمْ | سوال، سائل، مسئول۔ | زُرُوْعٍ | زراعت، زرعی زمین، مزارع۔ |
| عَلَیْهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | نَخْلٍ | نخل، نخلستان۔ |
| اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | الْجِبَالِ | جبل اُحد، جبل رحمت، جبال ہمالیہ۔ |
| الْعٰلَمِیْنَ | عالم اسلام، عالم عقبیٰ، عالم برزخ۔ | بُیُوْتًا | بیت اللہ، بیت المقدس، بیت المال۔ |



www.bait-ul-quran.org

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ | قَالَ | لَهُمْ ①② | اَخُوْهُمْ | صٰلِحٌ | اَلَا | تَتَّقُوْنَ ﴿142﴾ ج |
| جب | کہا | ان سے | ان کے بھائی | صالح (نے) | کیا نہیں | تم سب ڈرتے ہو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنِّيْ | لَكُمْ ② | رَسُوْلٌ | اَمِيْنٌ ﴿143﴾ لا | فَاتَّقُوا | اللّٰهَ ③ |
| بیشک میں | تمہارے لیے | ایک رسول | امانت دار | تو تم سب ڈرو | اللہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اَطِيْعُوْنِ ﴿144﴾ ④ ج | وَ | مَآ | اَسْئَلُكُمْ | عَلَيْهِ | مِنْ اَجْرٍ ج |
| اور | تم سب اطاعت کرو میری | اور | نہیں | میں سوال کرتا تم سے | اس پر | کسی اُجرت سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ ⑤ | اَجْرِيَ | اِلَّا | عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿145﴾ ط | اَ | تُتْرَكُوْنَ ⑥ |
| نہیں | میری اجرت | مگر | سب جہانوں کے رب پر | کیا | تم سب چھوڑ دیے جاؤ گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ مَا | هٰهُنَآ | اٰمِنِيْنَ ﴿146﴾ لا | فِيْ جَنّٰتٍ | وَّ | عُيُوْنٍ ﴿147﴾ لا |
| (ان چیزوں) میں جو | یہاں | سب امن سے | باغات میں | اور | چشموں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | زُرُوْعٍ | وَّ | نَخْلٍ | طَلْعُهَا | هَضِيْمٌ ﴿148﴾ ج |
| اور | کھیتوں | اور | کھجوروں | اس کے خوشے | نرم و نازک |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | تَنْحِتُوْنَ | مِنَ الْجِبَالِ | بُيُوْتًا | فٰرِهِيْنَ ⑦ ﴿149﴾ ج |
| اور | تم سب تراشتے ہو | پہاڑوں سے | گھر | سب اِتراتے ہوئے |

## ضروری وضاحت

①قَالَ وغیرہ کے بعد لِ یا لَ ہو تو ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔② هُمْ اور كُمْ کیساتھ لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو جاتا ہے۔③فعل کے بعد ایسا اسم جسکے آخر میں زبر ہو وہ اس فعل کا مفعول ہوتا ہے۔④اصل میں اَطِيْعُوْنِيْ تھا فعل اور ی کے درمیان نِ کالانا ضروری ہوتا ہے یہاں سے تخفیف کے لیے یْ کو گرادیا گیا ہے۔⑤اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آرہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔⑥تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ فٰرِهِيْنَ کا ترجمہ پُرتکلف بھی ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿150﴾ | تو اللّٰہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔ ﴿150﴾ |
| وَلَا تُطِيْعُوْٓا اَمْرَ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿151﴾ | اور نہ اطاعت کرو حد سے بڑھنے والوں کے حکم کی۔ ﴿151﴾ |
| الَّذِيْنَ يُفْسِدُوْنَ فِي الْاَرْضِ | جو فساد کرتے ہیں زمین میں |
| وَلَا يُصْلِحُوْنَ ﴿152﴾ | اور وہ اصلاح نہیں کرتے۔ ﴿152﴾ |
| قَالُوْٓا اِنَّمَآ اَنْتَ مِنَ الْمُسَحَّرِيْنَ ﴿153﴾ | انہوں نے کہا یقیناً تو سحر زدہ لوگوں میں سے ہے۔ ﴿153﴾ |
| مَآ اَنْتَ اِلَّا بَشَرٌ مِّثْلُنَا | نہیں ہے تو مگر ایک انسان ہمارے جیسا۔ |
| فَاْتِ بِاٰيَةٍ | پس لے آ کوئی نشانی |
| اِنْ كُنْتَ مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿154﴾ | اگر ہے تو سچوں میں سے۔ ﴿154﴾ |
| قَالَ هٰذِهٖ نَاقَةٌ | کہا (صالحؑ) نے یہ اونٹنی (معجزہ) ہے |
| لَّهَا شِرْبٌ وَّلَكُمْ | اس کے لیے پانی پینے کی باری ہے اور تمہارے لیے |
| شِرْبُ يَوْمٍ مَّعْلُوْمٍ ﴿155﴾ | پانی پینے کی باری ہے ایک مقرر دن میں۔ ﴿155﴾ |
| وَلَا تَمَسُّوْهَا بِسُوْٓءٍ | اور نہ ہاتھ لگانا اسے کسی برائی (کے ارادے) سے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاتَّقُوا | : تقویٰ، متقی۔ | اِلَّا | : الا ماشاء اللّٰہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| اَطِيْعُوْنِ | : اطاعت، مطیع، استطاعت۔ | بَشَرٌ | : بشر، بشری تقاضا، نور و بشر۔ |
| اَمْرَ | : امر، آمر، مامور، امارت، امور۔ | مِّثْلُنَا | : مثل، مثالیں، امثلہ، تمثیل۔ |
| الْمُسْرِفِيْنَ | : اسراف و تبذیر۔ | الصّٰدِقِيْنَ | : صداقت، صدق وصفا، صادق و امین۔ |
| يُصْلِحُوْنَ | : اصلاح، اعمال صالحہ۔ | مَّعْلُوْمٍ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| قَالُوْٓا | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| مِنَ | : منجانب، من و عن، من حیث القوم۔ | تَمَسُّوْهَا | : مس، مساس۔ |
| الْمُسَحَّرِيْنَ | : سحر، ساحر، سحر بیانی، مسحور کن آواز۔ | بِسُوْٓءٍ | : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوء ظن۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاتَّقُوا | اللّٰهَ | وَ | اَطِيْعُوْنِ ﴿150﴾ ج ① | وَ | لَا | تُطِيْعُوْٓا ② |
| تو تم سب ڈرو | اللہ | اور | تم سب اطاعت کرو میری | اور | نہ | تم سب اطاعت کرو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمْرَ الْمُسْرِفِيْنَ ﴿151﴾ لا | الَّذِيْنَ | يُفْسِدُوْنَ | فِي الْاَرْضِ | وَ |
| حد سے بڑھنے والوں کے حکم (کی) | جو | وہ سب فساد کرتے ہیں | زمین میں | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَا | يُصْلِحُوْنَ ﴿152﴾ ③ | قَالُوْٓا | اِنَّمَآ ④ | اَنْتَ | مِنَ الْمُسَحَّرِيْنَ ﴿153﴾ ج |
| نہیں | وہ سب اصلاح کرتے ہیں | ان سب نے کہا | یقیناً صرف | تو | سحر زدہ لوگوں میں سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَآ | اَنْتَ | اِلَّا | بَشَرٌ ⑤ | مِّثْلُنَا ۚ صلے | فَاْتِ ⑥ |
| نہیں | تو | مگر | ایک انسان | ہمارے جیسا | پس تو لے آ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِاٰيَةٍ ⑤⑦ | اِنْ | كُنْتَ | مِنَ الصّٰدِقِيْنَ ﴿154﴾ | قَالَ | هٰذِهٖ |
| کسی نشانی کو | اگر | ہے تو | سچوں میں سے | کہا | یہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| نَاقَةٌ | لَّهَا | شِرْبٌ | وَّ | لَكُمْ | شِرْبُ |
| اونٹنی | اس کے لیے | پانی پینے کی باری | اور | تمہارے لیے | پانی پینے کی باری |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَوْمٍ ⑤ | مَّعْلُوْمٍ ﴿155﴾ ج | وَ | لَا | تَمَسُّوْهَا ②⑦ | بِسُوْٓءٍ ⑤ |
| ایک دن | مقرر | اور | نہ | تم سب ہاتھ لگانا اسے | کسی برائی سے |

## ضروری وضاحت

①یہ دراصل اَطِيْعُوْنِيْ تھا فعل اور ىْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے، ىْ کو تخفیف کے لیے گرا دیا گیا ہے۔ ②لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْا میں سب کیلئے کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔ ③لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ④اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥فَاْتِ کا اصل ترجمہ پس تو آ ہے اگر اسکے بعد بِ ہو تو ترجمہ پس تو لے آ ہو جاتا ہے۔ ⑦ وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا ا گر جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَيَاْخُذَكُمْ عَذَابُ يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿156﴾ | ورنہ پکڑ لے گا تمہیں ایک بڑے دن کا عذاب۔﴿156﴾ |
| فَعَقَرُوْهَا | تو انہوں نے کونچیں کاٹ ڈالیں اس کی |
| فَاَصْبَحُوْا نٰدِمِيْنَ ﴿157﴾ | پھر وہ ہو گئے شرمندہ ہونے والے۔﴿157﴾ |
| فَاَخَذَهُمُ الْعَذَابُ ؕ | تو پکڑ لیا انہیں عذاب نے، |
| اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً ؕ | بے شک اس میں یقیناً ایک نشانی ہے |
| وَمَا كَانَ اَكْثَرُهُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ﴿158﴾ | اور نہیں تھے ان کے اکثر ایمان لانے والے۔﴿158﴾ |
| وَاِنَّ رَبَّكَ لَهُوَ | اور بے شک آپ کا رب یقیناً وہی |
| الْعَزِيْزُ الرَّحِيْمُ ﴿159﴾ | نہایت غالب بہت رحم والا ہے۔﴿159﴾ |
| كَذَّبَتْ قَوْمُ لُوْطِ ِۨ الْمُرْسَلِيْنَ ﴿160﴾ | جھٹلایا لوط کی قوم نے رسولوں کو۔﴿160﴾ |
| اِذْ قَالَ لَهُمْ اَخُوْهُمْ لُوْطٌ | جب کہا ان سے ان کے بھائی لوط نے |
| اَلَا تَتَّقُوْنَ ﴿161﴾ | کیا تم ڈرتے نہیں ہو۔﴿161﴾ |
| اِنِّيْ لَكُمْ رَسُوْلٌ اَمِيْنٌ ﴿162﴾ | بیشک میں تمہارے لیے ایک امانت دار رسول ہوں۔﴿162﴾ |

ع 8 19 12

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَيَاْخُذَكُمْ : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | مُّؤْمِنِيْنَ : ایمان، مؤمن، امن۔ |
| يَوْمٍ : یوم، ایام، یوم آخرت۔ | كَذَّبَتْ : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |
| عَظِيْمٍ : اجر عظیم، عظمت، معظم، تعظیم۔ | الْمُرْسَلِيْنَ: رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| نٰدِمِيْنَ : نادم، ندامت۔ | قَالَ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| فِيْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اَخُوْهُمْ : اخوّت، مواخات۔ |
| لَاٰيَةً : آیت، آیات قرآنی۔ | لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | تَتَّقُوْنَ : تقویٰ، متقی۔ |
| اَكْثَرُهُمْ : کثرت، اکثر، کثیر۔ | اَمِيْنٌ : امین، امانت۔ |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَيَاْخُذَكُمْ ① | عَذَابُ | يَوْمٍ عَظِيْمٍ ﴿156﴾ ② | فَعَقَرُوْهَا ③ |
| ورنہ پکڑ لے گا تمہیں | عذاب | ایک بڑے دن کا | تو ان سب نے کونچیں کاٹ ڈالیں اسکی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فَاَصْبَحُوْا | نٰدِمِيْنَ ﴿157﴾ لا | فَاَخَذَهُمُ | الْعَذَابُ ط | اِنَّ |
| پھر وہ سب ہو گئے | سب شرمندہ ہونے والے | تو پکڑ لیا انہیں | عذاب (نے) | بے شک |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ ذٰلِكَ ④ | لَاٰيَةً ط ⑤② | وَ | مَا | كَانَ | اَكْثَرُهُمْ |
| اس میں | یقیناً ایک نشانی | اور | نہیں | تھے | ان کے اکثر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُّؤْمِنِيْنَ ⑥ ﴿158﴾ | وَ | اِنَّ | رَبَّكَ | لَهُوَ الْعَزِيْزُ ⑧⑦ |
| سب ایمان لانے والے | اور | بے شک | آپ کا رب | یقیناً وہی نہایت غالب |

ع 8 19 12

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الرَّحِيْمُ ﴿159﴾ ⑧ ع | كَذَّبَتْ ⑤ | قَوْمُ لُوْطِ | الْمُرْسَلِيْنَ ﴿160﴾ صلے | اِذْ |
| بہت رحم والا | جھٹلایا | لوطؑ کی قوم | سب بھیجے گئے ہوئے | جب |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالَ | لَهُمْ | اَخُوْهُمْ | لُوْطٌ | اَ | لَا |
| کہا | ان سے | ان کے بھائی | لوطؑ (نے) | کیا | نہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَتَّقُوْنَ ﴿161﴾ ج | اِنِّيْ | لَكُمْ | رَسُوْلٌ ② | اَمِيْنٌ ⑧ ﴿162﴾ لا |
| تم سب ڈرتے ہو | بے شک میں | تمہارے لیے | ایک رسول | بہت امانت دار |

**ضروری وضاحت**

①فَ ترجمہ کبھی ورنہ بھی کیا جاتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا "ا" گر جاتا ہے۔④ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ، یا اس بھی کر دیا جاتا ہے۔⑤ةً، تْ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔⑧فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ﴿163﴾ | پس اللہ سے ڈرو اور میری اطاعت کرو۔ ﴿163﴾ |
| وَمَآ اَسْـَٔلُكُمْ عَلَيْهِ | اور نہیں میں مانگتا تم سے اس (تبلیغ) پر |
| مِنْ اَجْرٍ ۚ اِنْ اَجْرِيَ | کوئی اجرت، نہیں ہے میری اجرت |
| اِلَّا عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ﴿164﴾ | مگر رب العالمین کے ذمے۔ ﴿164﴾ |
| اَتَاْتُوْنَ الذُّكْرَانَ | کیا تم آتے ہو (جنسی تسکین کے لیے) مردوں کے پاس |
| مِنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿165﴾ | جہانوں میں سے۔ ﴿165﴾ |
| وَتَذَرُوْنَ مَا خَلَقَ | اور (انہیں) تم چھوڑ دیتے ہو جو پیدا کیں ہیں |
| لَكُمْ رَبُّكُمْ مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ ۭ | تمہارے لیے تمہارے رب نے تمہاری بیویاں، |
| بَلْ اَنْتُمْ قَوْمٌ عٰدُوْنَ ﴿166﴾ | بلکہ تم لوگ ہو حد سے بڑھنے والے۔ ﴿166﴾ |
| قَالُوْا لَىِٕنْ لَّمْ تَنْتَهِ يٰلُوْطُ | انہوں نے کہا یقیناً اگر تو باز نہ آیا اے لوط (تو) |
| لَتَكُوْنَنَّ مِنَ الْمُخْرَجِيْنَ ﴿167﴾ | بلاشبہ ضرور تو ہو جائے گا نکالے گئے لوگوں میں سے۔ ﴿167﴾ |
| قَالَ اِنِّيْ لِعَمَلِكُمْ | کہا (لوط نے) بے شک میں تمہارے (اس) عمل سے |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَطِيْعُوْنِ | اطاعت، مطیع، استطاعت۔ | مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| اَسْـَٔلُكُمْ | سوال، سائل، مسئول۔ | خَلَقَ | خلق، تخلیق، خالق، مخلوق، خلقت۔ |
| عَلَيْهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | اَزْوَاجِكُمْ | زوجہ، زوجیت، ازدواجی زندگی۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | بَلْ | بلکہ۔ |
| اَجْرٍ | اجروثواب، اجر عظیم، اجرت۔ | قَالُوْا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| الذُّكْرَانَ | مؤنث ومذکر، تذکیروتانیث۔ | تَنْتَهِ | نہی عن المنکر، منہیات، اوامرونواہی۔ |
| الْعٰلَمِيْنَ | عالم اسلام، عالم عقبیٰ، عالم برزخ۔ | الْمُخْرَجِيْنَ | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ |
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | لِعَمَلِكُمْ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَاتَّقُوا | اللّٰهَ | وَ | اَطِيْعُوْنِ ۚ ① (163) | وَ | مَآ | اَسْـَٔلُكُمْ ② |
| پس تم سب ڈرو | اللّٰہ (سے) | اور | تم سب اطاعت کرو میری | اور | نہیں | میں سوال کرتا تم سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِ | مِنْ اَجْرٍ ۚ ③ | اِنْ ④ | اَجْرِيَ | اِلَّا | عَلٰى رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ ۗ ⑤ (164) |
| اس پر | کسی اجرت سے | نہیں | میری اجرت | مگر | سب جہانوں کے رب کے ذمے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَ | تَاْتُوْنَ | الذُّكْرَانَ | مِنَ الْعٰلَمِيْنَ ۙ (165) | وَ |
| کیا | تم سب آتے ہو | مردوں (کے پاس) | سب جہانوں میں سے | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَذَرُوْنَ | مَا | خَلَقَ | لَكُمْ ⑥ | رَبُّكُمْ |
| تم سب چھوڑ دیتے ہو | جو | پیدا کیں | تمھارے لیے | تمھارے رب (نے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنْ اَزْوَاجِكُمْ ۭ | بَلْ | اَنْتُمْ | قَوْمٌ | عٰدُوْنَ (166) |
| تمھاری بیویوں سے | بلکہ | تم | لوگ | سب حد سے بڑھنے والے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قَالُوْا | لَئِنْ | لَّمْ | تَنْتَهِ ⑦ | يٰلُوْطُ | لَتَكُوْنَنَّ |
| ان سب نے کہا | یقیناً اگر | نہ | تو باز آیا | اے لوطؑ | بلاشبہ ضرور تو ہو جائے گا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنَ الْمُخْرَجِيْنَ ⑧ (167) | قَالَ | اِنِّيْ | لِعَمَلِكُمْ |
| نکالے گئے ہوئے لوگوں میں سے | کہا | بے شک میں | تمھارے عمل سے |

ضروری وضاحت

①اصل میں اَطِيْعُوْنِيْ تھا فعل اور یْ کے درمیان نِ کا لانا ضروری ہوتا ہے یہاں تخفیف کے لیے یْ کو گرایا گیا ہے۔②فعل کے ساتھ كُمْ کا ترجمہ تمھیں یا تم سے کیا جاتا ہے۔③ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔④اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آرہا ہو تو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔⑤عَلٰى کا ترجمہ کبھی پر اور کبھی کے ذمے کیا جاتا ہے۔⑥لِ جب كُمْ وغیرہ کے ساتھ آئے تو وہ لَ ہو جاتا ہے۔⑦اصل میں تَنْتَهِيْ تھا آخر سے یْ گر گئی ہے۔⑧مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا ہوا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمَّنۡ خَلَقَ السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضَ | (کیا یہ بہتر ہیں) یا وہ جس نے آسمانوں اور زمین کو پیدا کیا |
| وَاَنۡزَلَ لَكُمۡ مِّنَ السَّمَآءِ مَآءً ۚ | اور اُتارا تمہارے لیے آسمان سے پانی |
| فَاَنۡۢبَتۡنَا بِهٖ حَدَآٮِٕقَ ذَاتَ بَهۡجَةٍ ۚ | پھر ہم نے اُگائے اُس سے باغات رونق والے |
| مَا كَانَ لَكُمۡ اَنۡ تُنۡۢبِتُوۡا شَجَرَهَا ؕ | نہیں تھا تمہارے لیے (ممکن) کہ تم اُگاتے انکے درخت |
| ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ | کیا کوئی (اور) معبود ہے اللہ کے ساتھ |
| بَلۡ هُمۡ قَوۡمٌ يَّعۡدِلُوۡنَ ؕ﴿60﴾ | بلکہ وہ لوگ (سیدھی راہ سے) ہٹ رہے ہیں۔ ﴿60﴾ |
| اَمَّنۡ جَعَلَ الۡاَرۡضَ قَرَارًا | (کیا یہ بہتر ہیں) یا وہ جس نے بنایا زمین کو قرار کی جگہ |
| وَّجَعَلَ خِلٰلَهَاۤ اَنۡهٰرًا | اور اس نے بنائیں اس کے درمیان نہریں |
| وَّجَعَلَ لَهَا رَوَاسِىَ | اور اس نے بنائے اس کے لیے پہاڑ |
| وَجَعَلَ بَيۡنَ الۡبَحۡرَيۡنِ حَاجِزًا ؕ | اور اس نے بنادی دو سمندروں کے درمیان آڑ |
| ءَاِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ | کیا کوئی (اور) معبود ہے اللہ کے ساتھ؟ |
| بَلۡ اَكۡثَرُهُمۡ لَا يَعۡلَمُوۡنَ ؕ﴿61﴾ | بلکہ ان کے اکثر نہیں جانتے۔ ﴿61﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| خَلَقَ | : خالق، مخلوق، تخلیق، خلق خدا۔ | مَّعَ | : مع اہل وعیال، معیت۔ |
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | بَلۡ | : بلکہ۔ |
| اَنۡزَلَ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ | قَرَارًا | : قول وقرار۔ |
| مِّنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | خِلٰلَهَاۤ | : خلل، مخل، خلال۔ |
| مَآءً | : ماء الحیات، ماء اللحم۔ | اَنۡهٰرًا | : نہر، انہار، نہریں، محکمہ انہار۔ |
| فَاَنۡۢبَتۡنَا | : نباتات وجمادات، نباتی گرائپ واٹر۔ | بَيۡنَ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| بِهٖ | : بالکل، بہرحال، بالواسطہ، بالمشافہ۔ | الۡبَحۡرَيۡنِ | : بحر قلزم، بروبحر، عالم متبحر۔ |
| شَجَرَهَا | : شجر، اشجار، شجرکاری، شجر ممنوعہ۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمَّنْ ①② | خَلَقَ | السَّمٰوٰتِ ③ | وَالْاَرْضَ | وَ | اَنْزَلَ | لَكُمْ |
| یا کس نے | پیدا کیا | آسمانوں کو | اور زمین کو | اور | اتارا | تمہارے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ السَّمَآءِ | مَآءً ج | فَاَنْۢبَتْنَا | بِهٖ | حَدَآئِقَ | ذَاتَ بَهْجَةٍ ③ ج |
| آسمان سے | پانی | پھر ہم نے اُگائے | اُس سے | باغات | رونق والے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَا كَانَ | لَكُمْ | اَنْ | تُنْۢبِتُوْا | شَجَرَهَا ط | ءَ ④ | اِلٰهٌ ⑤ |
| نہیں تھا | تمہارے لیے | کہ | تم سب اگاتے | ان کے درخت | کیا | کوئی معبود |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مَّعَ اللّٰهِ ط | بَلْ | هُمْ | قَوْمٌ ⑥ | يَّعْدِلُوْنَ ط (60) | اَمَّنْ ①② | جَعَلَ |
| اللہ کے ساتھ | بلکہ | وہ | لوگ | وہ سب ہٹ رہے ہیں | یا کس نے | بنایا |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| الْاَرْضَ | قَرَارًا | وَّ | جَعَلَ | خِلٰلَهَآ | اَنْهٰرًا | وَّ | جَعَلَ |
| زمین کو | قرار (کی جگہ) | اور | اس نے بنائیں | اسکے درمیان | نہریں | اور | اس نے بنائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَهَا | رَوَاسِيَ | وَ | جَعَلَ | بَيْنَ الْبَحْرَيْنِ ⑦ | حَاجِزًا ط |
| اس کے لیے | پہاڑ | اور | اس نے بنا دی | دو سمندروں کے درمیان | آڑ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ءَ ④ | اِلٰهٌ ⑤ | مَّعَ اللّٰهِ ط | بَلْ | اَكْثَرُهُمْ | لَا يَعْلَمُوْنَ ⑧ ط (61) |
| کیا | کوئی معبود | اللہ کے ساتھ؟ | بلکہ | ان کے اکثر | نہیں وہ سب جانتے |

ضروری وضاحت

① اَمَّنْ دراصل اَمْ + مَنْ کا مجموعہ ہے۔② مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔③ ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ اَ یا ءَ اگر الگ استعمال ہو تو ترجمہ کیا کیا جاتا ہے۔⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ قَوْمٌ لفظاً واحد اور معناً جمع ہے اس لیے ترجمہ لوگ کیا گیا ہے۔⑦ اسم کے آخر میں یْنِ میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑧ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔

| | |
|---|---|
| اَمَّنْ يُّجِيْبُ الْمُضْطَرَّ | (کیا یہ بُت بہتر ہیں) یا جو (دعا) قبول کرتا ہے لاچار کی |
| اِذَا دَعَاهُ وَيَكْشِفُ السُّوْٓءَ | جب وہ پکارتا ہے اُسے اور وہ دور کرتا ہے تکلیف کو |
| وَيَجْعَلُكُمْ خُلَفَآءَ الْاَرْضِ ؕ | اور وہ بناتا ہے تمہیں جانشین زمین میں |
| ءَ اِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ | کیا کوئی (اور) معبود ہے اللہ کے ساتھ؟ |
| قَلِيْلًا مَّا تَذَكَّرُوْنَ ﴿62﴾ | بہت کم تم نصیحت قبول کرتے ہو۔ ﴿62﴾ |
| اَمَّنْ يَّهْدِيْكُمْ | (کیا یہ بُت بہتر ہیں) یا وہ جو راہ دکھاتا ہے تمہیں |
| فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ وَالْبَحْرِ | خشکی اور سمندر کے اندھیروں میں |
| وَمَنْ يُّرْسِلُ الرِّيٰحَ | اور جو بھیجتا ہے ہواؤں کو |
| بُشْرًۢا بَيْنَ يَدَيْ رَحْمَتِهٖ ؕ | خوشخبری بنا کر اپنی رحمت سے پہلے |
| ءَ اِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ | کیا کوئی (اور) معبود ہے اللہ کے ساتھ؟ |
| تَعٰلَى اللّٰهُ عَمَّا يُشْرِكُوْنَ ﴿63﴾ | اللہ بہت بلند ہے اس سے جو وہ شریک ٹھہراتے ہیں ﴿63﴾ |
| اَمَّنْ يَّبْدَؤُا الْخَلْقَ | (کیا یہ بُت بہتر ہیں) یا وہ جو پہلی بار (پیدا) کرتا ہے مخلوق کو |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُّجِيْبُ | : مستجاب الدعا، استجابت، جواب۔ | فِيْ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| الْمُضْطَرَّ | : اضطراری حالت، اضطراری کیفیت۔ | ظُلُمٰتِ | : ظلمت، بحر ظلمات۔ |
| دَعَاهُ | : دعا، دعوت، مدعو، الداعی الی الخیر۔ | يُّرْسِلُ | : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| يَكْشِفُ | : کشف، کاشف، کشف المحجوب۔ | الرِّيٰحَ | : ریح، ریح المسک، ریح بادی۔ |
| السُّوْٓءَ | : سوءِ ظن، علما سوء۔ | بُشْرًۢا | : بشارت، مبشر، بشیر۔ |
| خُلَفَآءَ | : خلیفہ، خلافت، خلف۔ | يَدَيْ | : ید بیضا، ید طولیٰ، رفع الیدین۔ |
| تَذَكَّرُوْنَ | : ذکر، اذکار، تذکرہ، مذاکرہ۔ | تَعٰلَى | : عالی شان، جناب عالی، اللہ تعالیٰ۔ |
| يَهْدِيْكُمْ | : ہدایت، ہادیِ برحق، ہادیِ کائنات۔ | يَّبْدَؤُا | : ابتدا، ابتدائی، مبتدی طالب علم۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اَمَّنْ ①② | يُّجِيْبُ | الْمُضْطَرَّ | اِذَا | دَعَاهُ | وَ | يَكْشِفُ |
| یا کون | وہ قبول کرتا ہے | لاچار | جب | وہ پکارتا ہے اُسے | اور | وہ دور کرتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| السُّوْٓءَ | وَ | يَجْعَلُكُمْ ③ | خُلَفَآءَ | الْاَرْضِ ط |
| تکلیف | اور | وہ بناتا ہے تمہیں | جانشین | زمین (میں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ءَ ④ | اِلٰهٌ ⑤ | مَّعَ اللّٰهِ ط | قَلِيْلًا | مَّا | تَذَكَّرُوْنَ (62) ط |
| کیا | کوئی معبود | اللہ کے ساتھ | بہت کم | جو | تم سب نصیحت قبول کرتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَمَّنْ ①② | يَّهْدِيْكُمْ ③ | فِيْ ظُلُمٰتِ الْبَرِّ | وَ | الْبَحْرِ |
| یا کون | وہ راہ دکھاتا ہے تمہیں | خشکی کے اندھیروں میں | اور | سمندر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ ② | يُّرْسِلُ | الرِّيٰحَ | بُشْرًاۢ | بَيْنَ يَدَيْ ⑥ | رَحْمَتِهٖ ط |
| اور کون | وہ بھیجتا ہے | ہواؤں (کو) | خوشخبری بنا کر | پہلے | اپنی رحمت سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| ءَ ④ | اِلٰهٌ ⑤ | مَّعَ اللّٰهِ ط | تَعٰلَى ⑦ | اللّٰهُ | عَمَّا ⑧ |
| کیا | کوئی معبود | اللہ کے ساتھ | بہت بلند ہے | اللہ | اس سے جو |

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُشْرِكُوْنَ (63) ط | اَمَّنْ ①② | يَّبْدَؤُا | الْخَلْقَ |
| وہ سب شریک ٹھہراتے ہیں | یا کون | وہ پہلی بار (پیدا) کرتا ہے | مخلوق (کو) |

ضروری وضاحت

① اَمَّنْ دراصل اَمْ + مَنْ کا مجموعہ ہے۔ ② مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔ ③ كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں کیا جاتا ہے۔ ④ أ یا ءَ اگر الگ استعمال ہو تو ترجمہ کیا کیا جاتا ہے۔ ⑤ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ بَيْنَ يَدَيْ کا اصل ترجمہ ہاتھوں کے درمیان ہے محاورۃً اس کا ترجمہ پہلے کیا گیا ہے۔ ⑦ علامت تا اور کھڑی زبر میں مبالغے کا مفہوم ہے۔ ⑧ عَمَّا دراصل عَنْ + مَا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| ثُمَّ يُعِيۡدُهٗ | پھر وہ (دوبارہ) لوٹائے گا اُسے |
| وَمَنۡ يَّرۡزُقُكُمۡ | اور وہ جو رزق دیتا ہے تمہیں |
| مِّنَ السَّمَآءِ وَالۡاَرۡضِ ؕ | آسمان اور زمین سے |
| ءَ اِلٰهٌ مَّعَ اللّٰهِ ؕ | کیا کوئی (اور) معبود ہے اللہ کے ساتھ؟۔ |
| قُلۡ هَاتُوۡا بُرۡهَانَكُمۡ | کہہ دیجیے لاؤ اپنی دلیل |
| اِنۡ كُنۡتُمۡ صٰدِقِيۡنَ ﴿64﴾ | اگر ہو تم سچے۔ ﴿64﴾ |
| قُلۡ لَّا يَعۡلَمُ | کہہ دیجیے نہیں جانتا (کوئی بھی) |
| مَنۡ فِى السَّمٰوٰتِ وَالۡاَرۡضِ | جو آسمانوں اور زمین میں ہے |
| الۡغَيۡبَ اِلَّا اللّٰهُ ؕ | غیب (کی بات) کو سوائے اللہ کے |
| وَمَا يَشۡعُرُوۡنَ | اور نہیں وہ شعور رکھتے |
| اَيَّانَ يُبۡعَثُوۡنَ ﴿65﴾ | (کہ) کب وہ اُٹھائے جائیں گے ﴿65﴾ |
| بَلِ ادّٰرَكَ عِلۡمُهُمۡ فِى الۡاٰخِرَةِ  قف | بلکہ ختم ہو گیا ہے اُن کا علم آخرت کے بارے میں |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يُعِيۡدُهٗ | اعادہ، عود کر آنا۔ | صٰدِقِيۡنَ | صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ |
| يَّرۡزُقُكُمۡ | رزق، رزّاق، رازق۔ | يَعۡلَمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| مِّنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | فِى | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| السَّمَآءِ | کتب ساویہ، ارض وسما۔ | اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| الۡاَرۡضِ | ارض وسما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | يَشۡعُرُوۡنَ | عقل وشعور، لاشعور، شعوری طور پر۔ |
| مَّعَ | مع اہل وعیال، معیت۔ | يُبۡعَثُوۡنَ | بعث بعد الموت، بعثت، مبعوث۔ |
| قُلۡ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | بَلِ | بلکہ۔ |
| بُرۡهَانَكُمۡ | اللہ کی برہان۔ | ادّٰرَكَ | تدارک۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| ثُمَّ | يُعِيْدُهٗ ① | وَ | مَنْ ② | يَّرْزُقُكُمْ ③ |
| پھر | وہ لوٹائے گا اُسے | اور | کون | وہ رزق دیتا ہے تمھیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مِّنَ السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ ؕ | ءَ | اِلٰهٌ ④ | مَّعَ اللّٰهِ ؕ |
| آسمان سے | اور | زمین | کیا | کوئی معبود | اللہ کے ساتھ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | هَاتُوْا | بُرْهَانَكُمْ ③ | اِنْ | كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ (64) |
| آپ کہہ دیجیے | تم سب لاؤ | اپنی دلیل | اگر | ہو تم | سب سچے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| قُلْ | لَّا | يَعْلَمُ | مَنْ ② | فِي السَّمٰوٰتِ ⑤ |
| آپ کہہ دیجیے | نہیں | وہ جانتا | جو | آسمانوں میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الْاَرْضِ | الْغَيْبَ | اِلَّا | اللّٰهُ ؕ |
| اور | زمین | غیب | سوائے | اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا ⑥ | يَشْعُرُوْنَ | اَيَّانَ | يُبْعَثُوْنَ ⑦ (65) |
| اور | نہیں | وہ سب شعور رکھتے | کب | وہ سب اُٹھائے جائیں گے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بَلِ | ادّٰرَكَ | عِلْمُهُمْ | فِي الْاٰخِرَةِ ⑤ قف |
| بلکہ | ختم ہو گیا ہے | اُن کا علم | آخرت کے بارے میں |

ضروری وضاحت

① ہٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُسے یا اس کو ہوتا ہے۔ ② مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس ہوتا ہے۔ ③ كُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھیں اور اگر اسم کے آخر میں ہو تو تمھارا، تمھاری، تمھارے یا اپنا، اپنی، اپنے ہوتا ہے۔ ④ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کوئی ہوا ہے۔ ⑤ ات اور ة مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑥ مَا کا ترجمہ کبھی کیا کبھی نہیں اور کبھی جو ہوتا ہے۔ ⑦ علامت يُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

ع 5/8 1

| | |
|---|---|
| بَلْ هُمْ فِیْ شَكٍّ مِّنْهَا ۫ | بلکہ وہ شک میں ہیں اس سے |
| بَلْ هُمْ مِّنْهَا عَمُوْنَ ﴿66﴾ ع | بلکہ وہ اس سے اندھے ہیں۔ ﴿66﴾ ع |
| وَقَالَ الَّذِیْنَ كَفَرُوْۤا | اور کہا (ان لوگوں نے) جنھوں نے کفر کیا |
| ءَاِذَا كُنَّا تُرٰبًا وَّاٰبَآؤُنَاۤ | کیا جب ہم ہو جائیں گے مٹی اور ہمارے باپ دادا بھی |
| اَىِٕنَّا لَمُخْرَجُوْنَ ﴿67﴾ | کیا واقعی ہم ضرور (قبروں سے) نکالے جانیوالے ہیں۔ ﴿67﴾ |
| لَقَدْ وُعِدْنَا هٰذَا نَحْنُ | بلاشبہ یقیناً ہم سے وعدہ کیا گیا یہ ہم سے |
| وَاٰبَآؤُنَا مِنْ قَبْلُ ۙ | اور ہمارے آباؤاجداد سے اس سے قبل |
| اِنْ هٰذَاۤ اِلَّاۤ اَسَاطِیْرُ الْاَوَّلِیْنَ ﴿68﴾ | نہیں ہے یہ مگر پہلے لوگوں کے افسانے ﴿68﴾ |
| قُلْ سِیْرُوْا فِی الْاَرْضِ فَانْظُرُوْا | کہہ دیجیے چلو پھرو زمین میں پھر دیکھو |
| كَیْفَ كَانَ عَاقِبَةُ الْمُجْرِمِیْنَ ﴿69﴾ | کیسا ہوا مجرموں کا انجام۔ ﴿69﴾ |
| وَلَا تَحْزَنْ عَلَیْهِمْ وَلَا تَكُنْ | اور نہ آپ غم کریں ان پر اور نہ آپ ہوں |
| فِیْ ضَیْقٍ مِّمَّا یَمْكُرُوْنَ ﴿70﴾ | کسی تنگی میں اس سے جو وہ سازشیں کرتے ہیں۔ ﴿70﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | فَانْظُرُوْا | نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر، تناظر۔ |
| تُرٰبًا | تربت۔ | عَاقِبَةُ | عالم عقبیٰ، عاقبت نااندیش۔ |
| اٰبَآؤُنَا | آباؤاجداد، آبائی علاقہ۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| لَمُخْرَجُوْنَ | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | تَحْزَنْ | حزن وملال، عام الحزن۔ |
| وُعِدْنَا | وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | عَلَیْهِمْ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| هٰذَا | لہٰذا، علیٰ ہذا القیاس، حامل رقعہ ہذا۔ | ضَیْقٍ | ضیق الصدر، ضیق النفس، مضائقہ۔ |
| اِلَّاۤ | الاماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | مِّمَّا | منجانب، من حیث القوم/ماتحت، ماحول۔ |
| سِیْرُوْا | سیر، سیر وتفریح، سیر وسیاحت۔ | یَمْكُرُوْنَ | مکروفریب، مکار۔ |

ع 5 8 1

| بَلْ | هُمْ | فِيْ شَكٍّ | مِّنْهَا (قف) | بَلْ | هُمْ | مِّنْهَا | عَمُوْنَ ﴿66﴾ (ع) |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| بلکہ | وہ | شک میں | اس سے | بلکہ | وہ | اس سے | سب اندھے |

| وَ | قَالَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْٓا | ءَ ① | اِذَا | كُنَّا ② | تُرٰبًا |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اور | کہا | جن | سب نے کفر کیا | کیا | جب | ہم ہوجائیں گے | مٹی |

| وَّ | اٰبَآؤُنَآ | اَئِنَّا ③ | لَمُخْرَجُوْنَ ④⑤ ﴿67﴾ | لَقَدْ |
|---|---|---|---|---|
| اور | ہمارے باپ دادا | کیا واقعی ہم | ضرور سب نکالے جانیوالے | بلاشبہ یقیناً |

| وُعِدْنَا | هٰذَا | نَحْنُ | وَ | اٰبَآؤُنَا | مِنْ قَبْلُ (لا) | اِنْ ⑥ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وعدہ دیئے گئے ہم | یہ | ہم | اور | ہمارے آباؤاجداد | (اس) سے قبل | نہیں |

| هٰذَآ | اِلَّآ | اَسَاطِيْرُ | الْاَوَّلِيْنَ ﴿68﴾ | قُلْ | سِيْرُوْا | فِي الْاَرْضِ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| یہ | مگر | افسانے | پہلوں کے | کہہ دیجئے | تم سب چلو پھرو | زمین میں |

| فَانْظُرُوْا | كَيْفَ | كَانَ | عَاقِبَةُ ⑦ | الْمُجْرِمِيْنَ ﴿69﴾ | وَلَا | تَحْزَنْ |
|---|---|---|---|---|---|---|
| پھر تم سب دیکھو | کیسا | ہوا | انجام | جرم کرنیوالوں کا | اور نہ | آپ غم کریں |

| عَلَيْهِمْ | وَلَا | تَكُنْ | فِيْ ضَيْقٍ ⑧ | مِّمَّا ⑨ | يَمْكُرُوْنَ ﴿70﴾ |
|---|---|---|---|---|---|
| ان پر | اور نہ | آپ ہوں | کسی تنگی میں | (اس) سے جو | وہ سب سازشیں کرتے ہیں |

## ضروری وضاحت

① أ یاءَ اگر الگ استعمال ہوتو ترجمہ کیا کیا جاتا ہے۔② اِذَا کے بعد فعل کا ترجمہ مستقبل میں کرتے ہیں۔③ یہ دراصل اَ + اِنَّا کا مجموعہ ہے۔④ لَ تاکید کی علامت ہے جس کا ترجمہ ضرور یا یقیناً کیا جاتا ہے۔⑤ مُ اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جانے والا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ اِنْ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آرہا ہوتو اِنْ کا ترجمہ نہیں کیا جاتا ہے۔⑦ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے۔ ⑧ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کوئی ہوا ہے۔⑨ مِمَّا دراصل مِنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَقُوْلُوْنَ مَتٰى هٰذَا الْوَعْدُ | اور وہ کہتے ہیں کب (پورا) ہوگا یہ وعدہ |
| اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِيْنَ ﴿71﴾ | اگر ہو تم سچے۔ ﴿71﴾ |
| قُلْ عَسٰٓى اَنْ يَّكُوْنَ رَدِفَ لَكُمْ | کہہ دیجیے قریب ہے کہ تمہارے پیچھے آ پہنچا ہو |
| بَعْضُ الَّذِيْ تَسْتَعْجِلُوْنَ ﴿72﴾ | (اس عذاب کا) کچھ حصہ جو تم جلدی مانگ رہے ہو۔ ﴿72﴾ |
| وَاِنَّ رَبَّكَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ | اور بے شک آپ کا رب یقیناً فضل والا ہے لوگوں پر |
| وَلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَشْكُرُوْنَ ﴿73﴾ | اور لیکن اُن کے اکثر شکر نہیں کرتے۔ ﴿73﴾ |
| وَاِنَّ رَبَّكَ لَيَعْلَمُ مَا تُكِنُّ | اور بے شک آپ کا رب یقیناً جانتا ہے جو چُھپاتے ہیں |
| صُدُوْرُهُمْ وَمَا يُعْلِنُوْنَ ﴿74﴾ | اُن کے سینے اور جو وہ ظاہر کرتے ہیں۔ ﴿74﴾ |
| وَمَا مِنْ غَآئِبَةٍ | اور نہیں کوئی غائب چیز |
| فِي السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ | آسمان اور زمین میں |
| اِلَّا فِيْ كِتٰبٍ مُّبِيْنٍ ﴿75﴾ | مگر (وہ) ایک واضح کتاب میں (موجود) ہے۔ ﴿75﴾ |
| اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ | بے شک یہ قرآن |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَقُوْلُوْنَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَشْكُرُوْنَ | شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ |
| هٰذَا | لہٰذا، علیٰ ہذا القیاس۔ | لَيَعْلَمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| الْوَعْدُ | وعدہ، وعید، مسیح موعود۔ | صُدُوْرُهُمْ | شرح صدر، ضیق الصدر۔ |
| صٰدِقِيْنَ | صداقت، صدق وصفا، صادق و امین۔ | يُعْلِنُوْنَ | علی الاعلان، علانیہ طور پر۔ |
| تَسْتَعْجِلُوْنَ | عجلت، مہرِ معجّل۔ | مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| عَلَى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | غَآئِبَةٍ | حاضر و غائب، علمِ غیب۔ |
| لٰكِنَّ | لیکن۔ | اِلَّا | الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | مُّبِيْنٍ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَقُوْلُوْنَ | مَتٰى | هٰذَا | الْوَعْدُ | اِنْ كُنْتُمْ | صٰدِقِيْنَ ﴿71﴾ |
| اور | وہ سب کہتے ہیں | کب | یہ | وعدہ | اگر ہو تم | سب سچے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| قُلْ | عَسٰٓى | اَنْ يَّكُوْنَ | رَدِفَ | لَكُمْ ① | بَعْضُ | الَّذِىْ |
| آپ کہہ دیجیے | قریب ہے | کہ وہ ہو | آ پہنچا پیچھے | تمہارے | کچھ حصہ | جو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَسْتَعْجِلُوْنَ ② ﴿72﴾ | وَاِنَّ | رَبَّكَ | لَذُوْ فَضْلٍ ③ | عَلَى النَّاسِ |
| تم سب جلدی مانگتے ہو | اور بے شک | آپ کا رب | یقیناً فضل والا | لوگوں پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَلٰكِنَّ | اَكْثَرَهُمْ | لَا يَشْكُرُوْنَ ④ ﴿73﴾ | وَاِنَّ | رَبَّكَ | لَيَعْلَمُ ③ |
| اور لیکن | اُنکے اکثر | نہیں وہ سب شکر کرتے | اور بیشک | آپ کا رب | یقیناً وہ جانتا ہے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَا ⑤ | تُكِنُّ ⑥ | صُدُوْرُهُمْ | وَمَا ⑤ | يُعْلِنُوْنَ ﴿74﴾ |
| جو | چھپاتے ہیں | اُن کے سینے | اور جو | وہ سب ظاہر کرتے ہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | مَا ⑤ | مِنْ غَآئِبَةٍ ⑥⑦⑧ | فِى السَّمَآءِ | وَ | الْاَرْضِ |
| اور | نہیں | کوئی پوشیدہ چیز | آسمان میں | اور | زمین (میں) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّا | فِىْ كِتٰبٍ ⑧ | مُّبِيْنٍ ﴿75﴾ | اِنَّ | هٰذَا | الْقُرْاٰنَ |
| مگر | ایک کتاب میں | واضح | بے شک | یہ | قرآن |

ضروری وضاحت

① لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہوگیا ہے، یہاں اسکے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ② اِسْتَ میں طلب کرنے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ لَ تاکید کی علامت ہے جسکا ترجمہ یقیناً ہوا ہے۔ ④ لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔ ⑤ مَا کا ترجمہ کبھی کیا کبھی نہیں اور کبھی جو ہوتا ہے۔ ⑥ ۃ اور تـ واحد مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ⑦ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑧ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| يَقُصُّ عَلٰى بَنِىۡۤ اِسۡرَآءِيۡلَ | بیان کرتا ہے بنی اسرائیل پر |
| اَكۡثَرَ الَّذِىۡ هُمۡ فِيۡهِ يَخۡتَلِفُوۡنَ ﴿76﴾ | اکثر (وہ باتیں کہ) وہ جس میں اختلاف کرتے ہیں۔ ﴿76﴾ |
| وَاِنَّهٗ لَهُدًى | اور بے شک وہ یقیناً ہدایت |
| وَّرَحۡمَةٌ لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿77﴾ | اور رحمت ہے مومنوں کے لیے۔ ﴿77﴾ |
| اِنَّ رَبَّكَ يَقۡضِىۡ | بے شک آپ کا رب فیصلہ فرمائے گا |
| بَيۡنَهُمۡ بِحُكۡمِهٖ ۚ | اُن کے درمیان اپنے حکم سے |
| وَهُوَ الۡعَزِيۡزُ الۡعَلِيۡمُ ﴿78﴾ | اور وہ ہی نہایت غالب خوب جاننے والا ہے۔ ﴿78﴾ |
| فَتَوَكَّلۡ عَلَى اللّٰهِ ؕ | پس آپ بھروسا کریں اللہ پر |
| اِنَّكَ عَلَى الۡحَـقِّ الۡمُبِيۡنِ ﴿79﴾ | بے شک آپ واضح حق پر ہیں۔ ﴿79﴾ |
| اِنَّكَ لَا تُسۡمِعُ الۡمَوۡتٰى | بے شک آپ نہیں سُنا سکتے مُردوں کو |
| وَلَا تُسۡمِعُ الصُّمَّ الدُّعَآءَ | اور نہ آپ سُنا سکتے ہیں بہروں کو (اپنی) پکار |
| اِذَا وَلَّوۡا مُدۡبِرِيۡنَ ﴿80﴾ | جب وہ پھر جائیں پیٹھ پھیر کر۔ ﴿80﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَقُصُّ | قصہ، قصہ گوئی، قصص القرآن۔ | بَيۡنَهُمۡ | بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| عَلٰى | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | بِحُكۡمِهٖ | حکم، احکام، حاکم، محکوم، حکومت۔ |
| فِيۡهِ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | الۡعَلِيۡمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| يَخۡتَلِفُوۡنَ | خلاف، مخالف، اختلاف، مختلف۔ | فَتَوَكَّلۡ | توکل، متوکل علی اللہ۔ |
| وَ | لیل و نہار، رحم و کرم، شان و شوکت۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| لَهُدًى | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | تُسۡمِعُ | سمع و بصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| لِّلۡمُؤۡمِنِيۡنَ | ایمان، مومن، امن۔ | الۡمَوۡتٰى | موت و حیات، حیاتی مماتی۔ |
| يَقۡضِىۡ | قضا، قاضی، قاضی القضاۃ۔ | مُدۡبِرِيۡنَ | ادبار زمانہ، دُبر۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَقُصُّ | عَلٰى بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ | اَكْثَرَ | الَّذِيْ | هُمْ |
| وہ بیان کرتا ہے | بنی اسرائیل پر | اکثر | جو | وہ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهِ | يَخْتَلِفُوْنَ ﴿76﴾ | وَ | اِنَّهٗ | لَهُدًى | وَّ | رَحْمَةٌ ① |
| اُس میں | وہ سب اختلاف کرتے ہیں | اور | بے شک وہ | یقیناً ہدایت | اور | رحمت |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّلْمُؤْمِنِيْنَ ② ﴿77﴾ | اِنَّ | رَبَّكَ | يَقْضِيْ | بَيْنَهُمْ |
| ایمان لانے والوں کیلیے | بے شک | آپ کا رب | وہ فیصلہ فرمائے گا | اُن کے درمیان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِحُكْمِهٖ ③ ج | وَ | هُوَ الْعَزِيْزُ ④⑤ | الْعَلِيْمُ ⑤ ﴿78﴾ ج |
| اپنے حکم سے | اور | وہی نہایت غالب | خوب جاننے والا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَتَوَكَّلْ ⑥⑦ | عَلَى اللّٰهِ ط | اِنَّكَ | عَلَى الْحَقِّ الْمُبِيْنِ ﴿79﴾ |
| پس آپ بھروسا کریں | اللہ پر | بے شک آپ | واضح حق پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّكَ | لَا | تُسْمِعُ | الْمَوْتٰى | وَلَا | تُسْمِعُ |
| بے شک آپ | نہیں | آپ سُنا سکتے | مُردوں (کو) | اور نہ | آپ سُنا سکتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الصُّمَّ | الدُّعَآءَ | اِذَا | وَلَّوْا | مُدْبِرِيْنَ ② ﴿80﴾ |
| بہروں (کو) | پکار | جب | وہ سب پھر جائیں | سب پیٹھ پھیر کر |

ضروری وضاحت

① ة واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ② اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنے والے کا مفہوم ہے۔ ③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔ ④ هُوَ کے بعد اَلْ ہو تو اس میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی کیا جاتا ہے۔ ⑤ فَعِيْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑥ فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔ ⑦ علامت تّ اور شد میں کام کو اہتمام سے کرنے کا مفہوم ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَاۤ اَنۡتَ بِهٰدِى الۡعُمۡىِ | اور نہ آپ ہرگز راہ پر لانے والے ہیں اندھوں کو |
| عَنۡ ضَلٰلَتِهِمۡ ؕ | اُن کی گمراہی سے |
| اِنۡ تُسۡمِعُ اِلَّا مَنۡ يُّؤۡمِنُ | نہیں آپ سُنا سکتے مگر (اُنہیں) جو ایمان لاتا ہے |
| بِاٰيٰتِنَا فَهُمۡ مُّسۡلِمُوۡنَ ﴿81﴾ | ہماری آیتوں پر، تو وہی ہیں فرمانبردار۔ ﴿81﴾ |
| وَاِذَا وَقَعَ الۡقَوۡلُ عَلَيۡهِمۡ | اور جب واقع ہوگی (عذاب کی) بات اُن پر |
| اَخۡرَجۡنَا لَهُمۡ | ہم نکالیں گے اُن کے لیے |
| دَآبَّةً مِّنَ الۡاَرۡضِ تُكَلِّمُهُمۡ ۙ | ایک جانور زمین سے وہ کلام کرے گا اُن سے |
| اَنَّ النَّاسَ | کہ بے شک (فلاں فلاں) لوگ |
| ع 6/16/2 كَانُوۡا بِاٰيٰتِنَا لَا يُوۡقِنُوۡنَ ﴿82﴾ ع | ہماری آیات پر یقین نہیں رکھتے تھے۔ ﴿82﴾ ع |
| وَيَوۡمَ نَحۡشُرُ مِنۡ كُلِّ اُمَّةٍ فَوۡجًا | اور جس دن ہم اکٹھا کریں گے ہر امت میں سے ایک گروہ |
| مِّمَّنۡ يُّكَذِّبُ بِاٰيٰتِنَا | ان میں سے جو جھٹلاتے تھے ہماری آیات کو |
| فَهُمۡ يُوۡزَعُوۡنَ ﴿83﴾ | پھر وہ الگ کیے جائیں گے (یعنی اُنکی جماعت بندی کی جائیگی) ﴿83﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِهٰدِى | ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | تُكَلِّمُهُمۡ | کلام، متکلم، اندازِ تکلم۔ |
| ضَلٰلَتِهِمۡ | ضلالت وگمراہی۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| تُسۡمِعُ | سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ | يُوۡقِنُوۡنَ | یقین، یقین محکم، یقین کامل۔ |
| اِلَّا | الاماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | يَوۡمَ | یوم، ایام، یوم آخرت۔ |
| مُّسۡلِمُوۡنَ | مسلم، مسلمان، مسلمین، اسلام، تسلیم۔ | نَحۡشُرُ | حشر، محشر، حشر ونشر۔ |
| وَقَعَ | واقع، وقوع پذیر، وقائع نگار، وقوعہ۔ | كُلِّ | کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ |
| اَخۡرَجۡنَا | خارج، خروج، اخراج، وزیر خارجہ۔ | فَوۡجًا | فوج، افواج، فوج ظفر موج۔ |
| مِّنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | يُّكَذِّبُ | کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اَنۡتَ | بِهٰدِی ① | الۡعُمۡیِ | عَنۡ ضَلٰلَتِهِمۡ ؕ |
| اور نہ | آپ | ہرگز راہ پر لانے والے | اندھوں (کو) | اُن کی گمراہی سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنۡ ② | تُسۡمِعُ | اِلَّا | مَنۡ | یُّؤۡمِنُ | بِاٰیٰتِنَا ③④ |
| نہیں | آپ سُنا سکتے | مگر | جو | وہ ایمان لاتا ہے | ہماری آیتوں پر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَهُمۡ | مُّسۡلِمُوۡنَ (81) | وَاِذَا | وَقَعَ ⑤ | الۡقَوۡلُ | عَلَیۡهِمۡ |
| تو وہ | سب فرمانبرداری کرنے والے | اور جب | واقع ہوگی | بات | اُن پر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَخۡرَجۡنَا | لَهُمۡ | دَآبَّةً ④⑥ | مِّنَ الۡاَرۡضِ | تُكَلِّمُهُمۡ ④ لا |
| ہم نکالیں گے | اُن کے لیے | ایک جانور | زمین سے | وہ کلام کرے گا اُن سے |

ع 6 16 2

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنَّ | النَّاسَ | كَانُوۡا | بِاٰیٰتِنَا ③④ | لَا یُوۡقِنُوۡنَ (82) ع |
| کہ بیشک | لوگ | سب تھے | ہماری آیتوں پر | نہیں وہ سب یقین رکھتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | یَوۡمَ | نَحۡشُرُ | مِنۡ كُلِّ اُمَّةٍ ④ | فَوۡجًا ⑥ |
| اور | (جس) دن | ہم اکٹھا کریں گے | ہرامت میں سے | ایک گروہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّمَّنۡ ⑦ | یُّكَذِّبُ | بِاٰیٰتِنَا ③④ | فَهُمۡ | یُوۡزَعُوۡنَ (83) |
| (ان) میں سے جو | وہ جھٹلاتے تھے | ہماری آیتوں کو | پھر وہ | وہ سب الگ کیے جائیں گے |

ضروری وضاحت

① بِ سے پہلے اگر مَا آ رہا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں، البتہ اس جملے میں تاکید کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے۔② اِنۡ کے بعد اگر اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اِنۡ کا ترجمہ نہیں ہوتا ہے۔③ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ ہوتا ہے۔④ ة، ت اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ اِذَا کے بعد فعل کا ترجمہ عموماً مستقبل میں کیا جاتا ہے۔⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑦ مِمَّنۡ دراصل مِنۡ+مَنۡ کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| حَتّٰٓى اِذَا جَآءُوْ قَالَ | یہاں تک کہ جب وہ آجائیں گے (تو اللہ) فرمائے گا |
| اَكَذَّبْتُمْ بِاٰيٰتِىْ | کیا تم نے جھٹلایا تھا میری آیتوں کو |
| وَلَمْ تُحِيْطُوْا بِهَا عِلْمًا | حالانکہ نہیں تم نے احاطہ کیا تھا اُن کا علم سے |
| اَمَّاذَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿84﴾ | یا کیا تھا (جو) تم عمل کرتے تھے۔ ﴿84﴾ |
| وَوَقَعَ الْقَوْلُ عَلَيْهِمْ | اور واقع ہو جائے گی اُن پر (عذاب کی) بات |
| بِمَا ظَلَمُوْا | اس کے بدلے جو انہوں نے ظلم کیا |
| فَهُمْ لَا يَنْطِقُوْنَ ﴿85﴾ | پھر وہ نہیں بول سکیں گے۔ ﴿85﴾ |
| اَلَمْ يَرَوْا اَنَّا جَعَلْنَا | کیا نہیں اُنہوں نے دیکھا کہ بے شک ہم نے بنایا |
| الَّيْلَ لِيَسْكُنُوْا فِيْهِ | رات کو تا کہ وہ آرام کریں اُس میں |
| وَالنَّهَارَ مُبْصِرًا ؕ | اور دن کو دکھلانے والا (یعنی روشن) |
| اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ | بے شک اس میں یقیناً نشانیاں ہیں |
| لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ ﴿86﴾ | ان لوگوں کے لیے (جو) ایمان لاتے ہیں۔ ﴿86﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| حَتّٰٓى | : حتی کہ، حتی الامکان، حتی الوسعت۔ | بِمَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | ظَلَمُوْا | : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔ |
| كَذَّبْتُمْ | : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ | يَنْطِقُوْنَ | : نطق، منطوق، حیوان ناطق، ناطقہ بند کرنا۔ |
| بِاٰيٰتِىْ | : آیت، آیات قرآنی۔ | يَرَوْا | : رؤیت ہلال، رؤیت باری تعالیٰ۔ |
| تُحِيْطُوْا | : احاطہ، محیط۔ | الَّيْلَ | : لیل و نہار، لیلۃ القدر۔ |
| تَعْمَلُوْنَ | : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | لِيَسْكُنُوْا | : سکون۔ |
| وَقَعَ | : واقع، وقوع پذیر، وقائع نگار، وقوعہ۔ | النَّهَارَ | : لیل و نہار، نہار منہ۔ |
| عَلَيْهِمْ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | مُبْصِرًا | : بصر، بصارت، بصیرت۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حَتّٰٓى | اِذَا | جَآءُوْ ① | قَالَ | اَ | كَذَّبْتُمْ |
| یہاں تک کہ | جب | وہ سب آجائیں گے | فرمائے گا | کیا | تم نے جھٹلایا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِاٰیٰتِیْ | وَلَمْ ② | تُحِیْطُوْا | بِهَا | عِلْمًا |
| میری آیتوں کو | حالانکہ نہیں | تم سب نے احاطہ کیا تھا | اُن کا | علم سے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَمَّاذَا ③ | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ (84) | وَ | وَقَعَ | الْقَوْلُ |
| یا کیا | تھے تم | تم سب عمل کرتے | اور | واقع ہوجائے گی | بات |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَيْهِمْ | بِمَا | ظَلَمُوْا | فَهُمْ | لَا يَنْطِقُوْنَ ④ (85) |
| اُن پر | اس کے بدلے جو | ان سب نے ظلم کیا | پھر وہ | نہیں وہ سب بول سکیں گے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَلَمْ | يَرَوْا ② | اَنَّا ⑤ | جَعَلْنَا | الَّيْلَ |
| کیا نہیں | اُن سب نے دیکھا | کہ بے شک ہم | ہم نے بنایا | رات کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِيَسْكُنُوْا ⑥ | فِيْهِ | وَ | النَّهَارَ | مُبْصِرًا ؕ |
| تاکہ وہ سب آرام کریں | اُس میں | اور | دن کو | دکھلانے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | فِيْ ذٰلِكَ | لَاٰيٰتٍ | لِّقَوْمٍ ⑦ | يُّؤْمِنُوْنَ (86) |
| بے شک | اس میں | یقیناً نشانیاں ہیں | لوگوں کے لیے | وہ سب ایمان لاتے ہیں |

ضروری وضاحت

①علامت وْا میں الف قرآنی کتابت میں نہیں ہے اور اِذَا کے بعد فعل کا ترجمہ عموماً مستقبل میں کیا جاتا ہے۔② لَمۡ کے بعد فعل کا ترجمہ عموماً گزرے ہوئے زمانے میں کیا جاتا ہے۔③یہ دراصل اَمۡ + مَاذَا کا مجموعہ ہے۔④لَا کے بعد فعل کے آخر میں وْنَ ہو تو اس میں کام نہ ہونے کی خبر ہوتی ہے۔⑤اَنَّا دراصل اَنَّ + نَا کا مجموعہ ہے۔⑥فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ کبھی تاکہ اور کبھی چاہیے کہ کیا جاتا ہے۔⑦اسم کیساتھ لِ کا ترجمہ کبھی کے لیے اور کبھی کا، کی، کے، کو بھی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَيَوۡمَ يُنۡفَخُ فِى الصُّوۡرِ | اور جس دن پھونکا جائے گا صور میں |
| فَفَزِعَ مَنۡ فِى السَّمٰوٰتِ | تو گھبرا جائے گا جو آسمانوں میں ہے |
| وَمَنۡ فِى الۡاَرۡضِ اِلَّا مَنۡ شَآءَ اللّٰهُ ؕ | اور جو زمین میں (ہے) مگر جسے اللہ نے چاہا |
| وَكُلٌّ اَتَوۡهُ دٰخِرِيۡنَ ﴿87﴾ | اور سب آئیں گے اُس کے پاس ذلیل ہو کر۔ ﴿87﴾ |
| وَتَرَى الۡجِبَالَ | اور آپ دیکھیں گے پہاڑوں کو |
| تَحۡسَبُهَا جَامِدَةً | آپ گمان کریں گے اُنہیں جمے ہوئے |
| وَّهِىَ تَمُرُّ مَرَّ السَّحَابِ ؕ | حالانکہ وہ چل رہے ہونگے بادلوں کے چلنے کی طرح |
| صُنۡعَ اللّٰهِ الَّذِىۡۤ اَتۡقَنَ كُلَّ شَىۡءٍ ؕ | (یہ) اللہ کی کاری گری ہے جس نے پختہ بنایا ہر چیز کو |
| اِنَّهٗ خَبِيۡرٌۢ بِمَا تَفۡعَلُوۡنَ ﴿88﴾ | بلاشبہ وہ خوب باخبر ہے اس سے جو تم کرتے ہو۔ ﴿88﴾ |
| مَنۡ جَآءَ بِالۡحَسَنَةِ | جو آئے گا نیکی کے ساتھ (یعنی نیکی لے کر) |
| فَلَهٗ خَيۡرٌ مِّنۡهَا ۚ | تو اُس کے لیے بہت بہتر (بدلہ) ہوگا اُس سے |
| وَهُمۡ مِّنۡ فَزَعٍ يَّوۡمَئِذٍ اٰمِنُوۡنَ ﴿89﴾ | اور وہ اُس دن گھبراہٹ سے امن میں ہونگے۔ ﴿89﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | جَامِدَةً | : جامد، جمود۔ |
| يُنۡفَخُ | : نفخہ صور، نفخ۔ | تَمُرُّ | : مرورِ زمانہ۔ |
| فِى | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | صُنۡعَ | : صنعت وتجارت، صنعتی شہر، مصنوعی۔ |
| فَفَزِعَ | : جزع فزع کرنا۔ | خَبِيۡرٌ | : خبر، اخبار، مخبر، خبر دار، باخبر۔ |
| اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | تَفۡعَلُوۡنَ | : فعل، فاعل، مفعول، افعال۔ |
| شَآءَ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | بِالۡحَسَنَةِ | : حسنہ، حسنات، قرض حسنہ۔ |
| تَرَى | : رؤیت ہلال، رؤیت باری تعالیٰ۔ | خَيۡرٌ | : خیر، خیریت، خیرخواہی، صبح بخیر۔ |
| الۡجِبَالَ | : جبل اُحد، جبل رحمت، جبال ہمالیہ۔ | اٰمِنُوۡنَ | : ایمان، مؤمن، امن۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَوْمَ | يُنْفَخُ ① | فِي الصُّوْرِ | فَفَزِعَ ② | مَنْ ③ | فِي السَّمٰوٰتِ ④ |
| اور | (جس) دن | پھونکا جائے گا | صور میں | تو گھبرا جائے گا | جو | آسمانوں میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَنْ ③ | فِي الْاَرْضِ | اِلَّا | مَنْ ③ | شَآءَ | اللّٰهُ ؕ |
| اور جو | زمین میں | مگر | جسے | چاہا | اللہ نے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَكُلٌّ | اَتَوْهُ ⑤ | دٰخِرِيْنَ (87) | وَ | تَرَى | الْجِبَالَ |
| اور سب | سب آئیں گے اُسکے پاس | سب ذلیل ہوکر | اور | آپ دیکھیں گے | پہاڑوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَحْسَبُهَا | جَامِدَةً ④ | وَّهِيَ ⑥ | تَمُرُّ ④ | مَرَّ السَّحَابِ ؕ |
| آپ گمان کرینگے اُنہیں | جمے ہوئے | حالانکہ وہ | چل رہے ہونگے | بادلوں کی طرح |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| صُنْعَ | اللّٰهِ | الَّذِيْٓ | اَتْقَنَ | كُلَّ شَيْءٍ ؕ | اِنَّهٗ |
| کاری گری | اللہ کی | جس نے | پختہ بنایا | ہر چیز کو | بلاشبہ وہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| خَبِيْرٌۢ | بِمَا ⑦ | تَفْعَلُوْنَ (88) | مَنْ ③ | جَآءَ | بِالْحَسَنَةِ ④⑧ |
| خوب باخبر | (اس) سے جو | تم سب کرتے ہو | جو | آئے گا | نیکی کے ساتھ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فَلَهٗ | خَيْرٌ | مِّنْهَا ج | وَهُمْ ⑥ | مِّنْ فَزَعٍ | يَّوْمَئِذٍ | اٰمِنُوْنَ (89) |
| تو اُس کیلیے | بہتر ہوگا | اُس سے | اور وہ | گھبراہٹ سے | اُس دن | سب امن میں ہونگے |

ضروری وضاحت

①یہاں علامت یہ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔② فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔③مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔④ات، ةٌ اور ةً مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤علامت وْا کے بعد اگر کوئی اور علامت لگائی ہو تو اسکا "ا" گر جاتا ہے۔⑥ وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی اس حال میں کہ، حالانکہ اور کبھی قسم ہے کیا جاتا ہے۔
⑦علامت بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو بھی کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ | اور جو آئے گا برائی کے ساتھ (یعنی بُرائی لے کر) |
| فَكُبَّتْ وُجُوْهُهُمْ فِي النَّارِ ؕ | تو اُوندھے منہ ڈالے جائیں گے اُنکے چہرے آگ میں |
| هَلْ تُجْزَوْنَ | (اور کہا جائے گا) نہیں تم بدلہ (سزا) دیئے جاؤ گے |
| اِلَّا مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ ﴿90﴾ | مگر (اُس کا) جو تم عمل کرتے تھے۔ ﴿90﴾ |
| اِنَّمَآ اُمِرْتُ اَنْ | بے شک صرف مجھے (تو) حکم دیا گیا ہے کہ |
| اَعْبُدَ رَبَّ هٰذِهِ الْبَلْدَةِ الَّذِيْ | میں عبادت کروں اس شہر (مکہ) کے رب کی جس نے |
| حَرَّمَهَا وَلَهٗ كُلُّ شَيْءٍ ز | اُسے حرمت دی، اور اُسی کے لیے ہے ہر چیز |
| وَّاُمِرْتُ اَنْ اَكُوْنَ | اور مجھے حکم دیا گیا ہے کہ میں ہو جاؤں |
| مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿91﴾ لا | فرمانبرداروں میں سے۔ ﴿91﴾ لا |
| وَاَنْ اَتْلُوَا الْقُرْاٰنَ ج | اور یہ کہ میں تلاوت کروں قرآن کی |
| فَمَنِ اهْتَدٰى فَاِنَّمَا | تو جس نے ہدایت پائی تو بے شک صرف |
| يَهْتَدِيْ لِنَفْسِهٖ ج | وہ ہدایت پائے گا اپنی ذات کے لیے |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِالسَّيِّئَةِ | : علمائے سوء، اعمال سیّئہ، سوءِظن۔ | الْبَلْدَةِ | : بلدیہ، بلدیات، طول بلد۔ |
| وُجُوْهُهُمْ | : وجہ، متوجہ، توجہ، علٰی وجہ البصیرت۔ | حَرَّمَهَا | : حرام، محرم، تحریم، حرمت۔ |
| فِي | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | كُلُّ | : کل نمبر، کل کائنات، کل جہان۔ |
| تُجْزَوْنَ | : جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ | شَيْءٍ | : شے، اشیاء۔ |
| اِلَّا | : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | مِنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | اَتْلُوَا | : تلاوت، وحی متلو۔ |
| اُمِرْتُ | : امر، آمر، مامور، امارت، امور۔ | اهْتَدٰى | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ |
| اَعْبُدَ | : عابد، عبادت، معبود۔ | لِنَفْسِهٖ | : نفس، نفسانفسی، نظام تنفس۔ |

| وَمَنْ | جَآءَ ① | بِالسَّيِّئَةِ ② | فَكُبَّتْ ② | وُجُوْهُهُمْ |
|---|---|---|---|---|
| اور جو | آئے گا | برائی کے ساتھ | تو اوندھے منہ ڈالے جائیں گے | اُنکے چہرے |

| فِي النَّارِ ؕ | هَلْ ③ | تُجْزَوْنَ | اِلَّا | مَا | كُنْتُمْ |
|---|---|---|---|---|---|
| آگ میں | نہیں | تم سب بدلہ دیئے جاؤ گے | مگر | جو | تھے تم |

| تَعْمَلُوْنَ ﴿90﴾ | اِنَّمَآ ④ | اُمِرْتُ | اَنْ | اَعْبُدَ |
|---|---|---|---|---|
| تم سب عمل کرتے | بے شک صرف | مجھے حکم دیا گیا | کہ | میں عبادت کروں |

| رَبَّ | هٰذِهِ | الْبَلْدَةِ ② | الَّذِيْ | حَرَّمَهَا ⑤ | وَ |
|---|---|---|---|---|---|
| رب (کی) | اس | شہر (کے) | جس نے | اُسے حرمت دی | اور |

| لَهٗ ⑥ | كُلُّ شَيْءٍ ز | وَّ | اُمِرْتُ | اَنْ | اَكُوْنَ |
|---|---|---|---|---|---|
| اُسی کے لیے | ہر چیز | اور | مجھے حکم دیا گیا | کہ | میں ہو جاؤں |

| مِنَ الْمُسْلِمِيْنَ ﴿91﴾ لا | وَ | اَنْ | اَتْلُوَا ⑦ | الْقُرْاٰنَ ج |
|---|---|---|---|---|
| فرمانبرداروں میں سے | اور | یہ کہ | میں تلاوت کروں | قرآن (کی) |

| فَمَنِ | اهْتَدٰى | فَاِنَّمَا ⑤ | يَهْتَدِيْ | لِنَفْسِهٖ ج |
|---|---|---|---|---|
| تو جس نے | ہدایت پائی | تو بے شک صرف | وہ ہدایت پائے گا | اپنی ذات کے لیے |

ضروری وضاحت

① جَآءَ کا اصل ترجمہ وہ آیا ہے ضرورتاً یہ ترجمہ کیا گیا ہے۔ ② ۃ اسم کے آخر اور تْ فعل کے آخر میں مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔ ③ هَلْ کے بعد اسی جملے میں اِلَّا آ رہا ہو تو اسکا ترجمہ نہیں ہوتا ہے۔ ④ اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ⑤ هَا فعل کے آخر میں آئے تو اسکا ترجمہ اسے ہوتا ہے۔ ⑥ لَهٗ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کیلیے لَ ہو جاتا ہے۔ ⑦ اَتْلُوَا کے آخر میں وا جمع کی علامت نہیں بلکہ و اصل لفظ کا حصہ ہے اور الف قرآنی کتابت میں زائد ہے۔

| | |
|---|---|
| وَمَنْ ضَلَّ فَقُلْ اِنَّمَآ | اور جو گمراہ ہوا تو آپ کہہ دیجیے بے شک صرف |
| اَنَا مِنَ الْمُنْذِرِيْنَ ﴿92﴾ | میں تو ڈرانے والوں میں سے ہوں۔ ﴿92﴾ |
| وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ | اور کہہ دیجیے سب تعریف اللہ کے لیے ہے |
| سَيُرِيْكُمْ اٰيٰتِهٖ | عنقریب وہ دکھائے گا تمہیں اپنی نشانیاں |
| فَتَعْرِفُوْنَهَا ؕ | تو تم پہچان لو گے اُنہیں |
| وَمَا رَبُّكَ بِغَافِلٍ | اور نہیں ہے آپ کا رب ہرگز غافل |
| عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ﴿93﴾ ع | اُس سے جو تم عمل کرتے ہو۔ ﴿93﴾ ع |

ع 7 11 3

## اٰيَاتُهَا 88 — 28 سُوْرَةُ الْقَصَصِ مَكِّيَّةٌ 49 — رُكُوْعَاتُهَا 9

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | |
|---|---|
| طٰسٓمّٓ ﴿1﴾ | طٰسٓمّٓ ﴿1﴾ |
| تِلْكَ اٰيٰتُ الْكِتٰبِ الْمُبِيْنِ ﴿2﴾ | یہ آیتیں ہیں واضح کتاب کی۔ ﴿2﴾ |
| نَتْلُوْا عَلَيْكَ | ہم پڑھتے ہیں آپ پر |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | اٰيٰتِهٖ | آیت، آیات قرآنی۔ |
| ضَلَّ | ضلالت وگمراہی۔ | فَتَعْرِفُوْنَهَا | عرف، معروف، تعارف، معرفت۔ |
| فَقُلْ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | بِغَافِلٍ | غافل، غفلت، تغافل۔ |
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | عَمَّا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| الْمُنْذِرِيْنَ | بشارت وانذار، نذیر۔ | تَعْمَلُوْنَ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| الْحَمْدُ | حمد وثنا، حامد، محمود، حماد، حمید۔ | الْمُبِيْنِ | بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| لِلّٰهِ | الحمد للہ، لہٰذا۔ | نَتْلُوْا | تلاوت، وحی متلو۔ |
| سَيُرِيْكُمْ | رؤیت ہلال، رؤیت باری تعالیٰ۔ | عَلَيْكَ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مَنۡ | ضَلَّ | فَقُلۡ ① | اِنَّمَآ ② |
| اور | جو | گمراہ ہوا | تو کہہ دیجئے | بے شک صرف |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَنَا | مِنَ الۡمُنۡذِرِيۡنَ ③ (92) | وَ | قُلِ |
| میں | ڈرانے والوں میں سے | اور | آپ کہہ دیجیے |

| | | |
|---|---|---|
| الۡحَمۡدُ | لِلّٰهِ | سَيُرِيۡكُمۡ ④ |
| سب تعریف | اللہ کے لیے | عنقریب وہ دکھائے گا تمہیں |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اٰيٰتِهٖ ⑤ | فَتَعۡرِفُوۡنَهَا ط ① | وَ | مَا |
| اپنی نشانیاں | تو تم سب پہچان لوگے اُنہیں | اور | نہیں |

7 ع 11 3

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبُّكَ | بِغَافِلٍ ⑥ | عَمَّا ⑦ | تَعۡمَلُوۡنَ ع (93) |
| آپ کا رب | ہرگز غافل | (اُس) سے جو | تم سب عمل کرتے ہو |

اٰيَاتُهَا 88 — 28 سُوۡرَةُ الۡقَصَصِ مَكِّيَّةٌ 49 — رُكُوۡعَاتُهَا 9

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| طٰسٓمّٓ (1) | تِلۡكَ | اٰيٰتُ | الۡكِتٰبِ الۡمُبِيۡنِ (2) | نَتۡلُوۡا ⑧ | عَلَيۡكَ |
| طٰسٓمّٓ | یہ | آیتیں ہیں | واضح کتاب کی | ہم پڑھتے ہیں | آپ پر |

ضروری وضاحت

① فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر ہوتا ہے۔ ② اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔ ③ مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔ ④ كُمۡ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمہیں ہوتا ہے۔ ⑤ هٗ یا هٖ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔ ⑥ بِ سے پہلے مَا آ رہا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔ ⑦ عَمَّا دراصل عَنۡ + مَا مجموعہ ہے۔ ⑧ نَتۡلُوۡا کے آخر میں وا جمع کی علامت نہیں بلکہ وا صل لفظ کا حصہ ہے اور "ا" قرآنی کتابت میں زائد ہے۔

| | |
|---|---|
| مِنۡ نَّبَاِ مُوۡسٰی وَفِرۡعَوۡنَ بِالۡحَقِّ | موسیٰؑ اور فرعون کی کچھ خبر حق کے ساتھ |
| لِقَوۡمٍ یُّؤۡمِنُوۡنَ ﴿3﴾ | اُن لوگوں کے لیے (جو) ایمان رکھتے ہیں۔ ﴿3﴾ |
| اِنَّ فِرۡعَوۡنَ عَلَا فِی الۡاَرۡضِ | بے شک فرعون نے سرکشی کی زمین میں |
| وَجَعَلَ اَہۡلَہَا شِیَعًا | اور اُس نے بنا دیا اُس کے رہنے والوں کو کئی گروہ |
| یَّسۡتَضۡعِفُ طَآئِفَۃً مِّنۡہُمۡ | کمزور کر رکھا تھا اُن میں سے ایک گروہ (بنی اسرائیل) کو |
| یُذَبِّحُ اَبۡنَآءَہُمۡ | وہ ذبح کرتا تھا اُن کے بیٹوں کو |
| وَیَسۡتَحۡیٖ نِسَآءَہُمۡ ؕ | اور وہ زندہ رہنے دیتا تھا اُن کی عورتوں (بیٹیوں) کو |
| اِنَّہٗ کَانَ مِنَ الۡمُفۡسِدِیۡنَ ﴿4﴾ | بلاشبہ وہ تھا فساد کرنے والوں میں سے۔ ﴿4﴾ |
| وَنُرِیۡدُ اَنۡ نَّمُنَّ عَلَی الَّذِیۡنَ | اور ہم چاہتے تھے کہ ہم احسان کریں اُن پر جو |
| اسۡتُضۡعِفُوۡا فِی الۡاَرۡضِ | کمزور کر دیئے گئے تھے زمین میں |
| وَنَجۡعَلَہُمۡ اَئِمَّۃً | اور ہم بنائیں اُنہیں امام (پیشوا) |
| وَّنَجۡعَلَہُمُ الۡوٰرِثِیۡنَ ۙ﴿5﴾ | اور ہم بنائیں اُنہیں وارث (اس زمین کا) ۙ﴿5﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مِنۡ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اَبۡنَآءَہُمۡ | ابنائے جامعہ، ابن الوقت، ابن عمر۔ |
| نَّبَاِ | نبی، نبوت، انبیاء۔ | یَسۡتَحۡیٖ | حیات، احیائے سنت، حیات جاوداں۔ |
| فِی | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | نِسَآءَہُمۡ | تربیت نسواں، نسوانیت۔ |
| الۡاَرۡضِ | ارض وسما، قطعۂ اراضی، ارض مقدس۔ | نُرِیۡدُ | ارادہ، مرید، مراد۔ |
| اَہۡلَہَا | اہلِ محلہ، اہل خانہ، اہلِ بیت۔ | نَّمُنَّ | منت سماجت، عبدالمنان، ممنون۔ |
| یَّسۡتَضۡعِفُ | ضعف، ضعیف، ضعفاء۔ | عَلَی | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| طَآئِفَۃً | طائفہ منصورہ، طوائف الملوکی۔ | اسۡتُضۡعِفُوۡا | ضعف، ضعیف، ضعفاء۔ |
| یُذَبِّحُ | ذبح خانہ، ذبیحہ، مذبوحہ۔ | الۡوٰرِثِیۡنَ | وارث، وراثت، ورثا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنْ نَّبَاِ مُوْسٰی | وَ | فِرْعَوْنَ | بِالْحَقِّ | لِقَوْمٍ ① |
| موسیٰؑ کی خبر سے | اور | فرعون (کی) | حق کے ساتھ | لوگوں کے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُّؤْمِنُوْنَ ﴿3﴾ | اِنَّ | فِرْعَوْنَ | عَلَا | فِي الْاَرْضِ | وَجَعَلَ |
| وہ سب ایمان رکھتے ہیں | بیشک | فرعون | سرکشی کی | زمین میں | اور اُس نے بنا دیا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَهْلَهَا | شِيَعًا | يَّسْتَضْعِفُ | طَآئِفَةً ③② | مِّنْهُمْ |
| اُسکے رہنے والوں کو | کئی گروہ | وہ کمزور کر رہا تھا | ایک گروہ (کو) | اُن میں سے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُذَبِّحُ | اَبْنَآءَهُمْ ④ | وَ | يَسْتَحْيٖ | نِسَآءَهُمْ ط ④ |
| وہ ذبح کرتا تھا | اُن کے بیٹوں (کو) | اور | وہ زندہ رہنے دیتا تھا | اُن کی عورتوں کو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهٗ | كَانَ ⑤ | مِنَ الْمُفْسِدِيْنَ ⑥ ﴿4﴾ | وَ | نُرِيْدُ |
| بلاشبہ وہ | تھا | فساد کرنے والوں میں سے | اور | ہم چاہتے تھے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنْ | نَّمُنَّ | عَلَى الَّذِيْنَ | اسْتُضْعِفُوْا | فِي الْاَرْضِ |
| کہ | ہم احسان کریں | (اُن) پر جو | سب کمزور کر دیئے گئے تھے | زمین میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نَجْعَلَهُمْ ④ | اَئِمَّةً | وَّ | نَجْعَلَهُمُ ④ | الْوٰرِثِيْنَ ⑦ ﴿5﴾ لا |
| اور | ہم بنائیں اُنہیں | امام | اور | ہم بنائیں اُنہیں | وارث |

## ضروری وضاحت

①قَوْمٌ میں چونکہ بہت سے افراد شامل ہوتے ہیں اس لیے اسکا ترجمہ لوگوں کیا گیا ہے۔②اسم کے آخر پر ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ ایک یا کئی کیا گیا ہے۔③ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④هُمْ اگر اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے اور فعل کے آخر میں انہیں کیا جاتا ہے۔⑤كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔
⑥اسم کے شروع میں مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔⑦ علامت ین کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہے۔

| | |
|---|---|
| وَنُمَكِّنَ لَهُمۡ فِى الۡاَرۡضِ وَنُرِىَ | اور ہم اقتدار دیں اُن کو زمین میں اور ہم دکھائیں |
| فِرۡعَوۡنَ وَهَامٰنَ وَجُنُوۡدَهُمَا | فرعون اور ہامان اور اُن دونوں کے لشکروں کو |
| مِنۡهُمۡ مَّا كَانُوۡا يَحۡذَرُوۡنَ ﴿6﴾ | اُن سے (وہ چیزیں) جس سے وہ ڈرتے تھے۔ ﴿6﴾ |
| وَاَوۡحَيۡنَاۤ اِلٰٓى اُمِّ مُوۡسٰٓى | اور ہم نے وحی کی (الہام کیا) موسیٰؑ کی ماں کی طرف |
| اَنۡ اَرۡضِعِيۡهِ‌ۚ | یہ کہ تو دودھ پلا اُسے |
| فَاِذَا خِفۡتِ عَلَيۡهِ فَاَلۡقِيۡهِ فِى الۡيَمِّ | پھر جب تو ڈرے اُس پر تو ڈال دے اُسے دریا میں |
| وَلَا تَخَافِىۡ وَلَا تَحۡزَنِىۡ‌ۚ | اور نہ ڈر اور نہ غم کر |
| اِنَّا رَآدُّوۡهُ اِلَيۡكِ | بے شک ہم لوٹانے والے ہیں اُسے تیری طرف |
| وَجَاعِلُوۡهُ مِنَ الۡمُرۡسَلِيۡنَ ﴿7﴾ | اور (ہم) بنانے والے ہیں اُسے رسولوں میں سے۔ ﴿7﴾ |
| فَالۡتَقَطَهٗۤ اٰلُ فِرۡعَوۡنَ | (اُس نے ڈال دیا) تو اُٹھا لیا اُسے فرعون کے گھر والوں نے |
| لِيَكُوۡنَ لَهُمۡ عَدُوًّا وَّحَزَنًا‌ ؕ | تا کہ وہ ہو اُن کے لیے دشمن اور باعثِ غم |
| اِنَّ فِرۡعَوۡنَ وَهَامٰنَ | بے شک فرعون اور ہامان |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| نُمَكِّنَ | کون ومکان۔ | خِفۡتِ | خوف، خائف، خوف وہراس۔ |
| نُرِىَ | رؤیت ہلال، رؤیت باری تعالیٰ۔ | عَلَيۡهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ |
| مِنۡهُم | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | فَاَلۡقِيۡهِ | القاء۔ |
| مَّا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | تَحۡزَنِىۡ | حزن وملال، عام الحزن۔ |
| اَوۡحَيۡنَاۤ | وحی، وحی متلو، وحی الٰہی۔ | رَآدُّوۡهُ | رد، مردود، تردید، مرتد۔ |
| اِلٰٓى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | الۡمُرۡسَلِيۡنَ | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| اُمِّ | ام القریٰ، ام الکتاب، ام موسیٰؑ۔ | اٰلُ | آل واولاد، آل رسول۔ |
| اَرۡضِعِيۡهِ | رضاعت، رضاعی ماں۔ | عَدُوًّا | عدوّ اللہ، عداوت۔ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | نُمَكِّنَ | لَهُمْ ① | فِي الْاَرْضِ | وَ | نُرِيَ | فِرْعَوْنَ |
| اور | ہم اقتدار دیں | اُن کو | زمین میں | اور | ہم دکھائیں | فرعون (کو) |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | هَامٰنَ | وَ | جُنُوْدَهُمَا ② | مِنْهُمْ | مَّا | كَانُوْا ③ |
| اور | ہامان | اور | اُن دونوں کے لشکروں (کو) | اُن سے | جو | تھے وہ سب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَحْذَرُوْنَ (6) | وَ | اَوْحَيْنَآ ④ | اِلٰٓى اُمِّ مُوْسٰٓى | اَنْ |
| وہ سب ڈرتے | اور | ہم نے وحی کی | موسیٰؑ کی ماں کی طرف | یہ کہ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَرْضِعِيْهِ ج ⑤ | فَاِذَا | خِفْتِ | عَلَيْهِ | فَاَلْقِيْهِ ⑤ | فِي الْيَمِّ |
| تو دودھ پلا اُسے | پھر جب | تو ڈرے | اُس پر | تو تو ڈال دے اُسے | دریا میں |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَخَافِيْ ⑥ | وَ | لَا تَحْزَنِيْ ج ⑥ | اِنَّا ⑦ | رَآدُّوْهُ ⑤ | اِلَيْكِ |
| اور | نہ تو ڈر | اور | نہ تو غم کر | بے شک ہم | لوٹانے والے ہیں اُسے | تیری طرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | جَاعِلُوْهُ ⑤ | مِنَ الْمُرْسَلِيْنَ (7) | فَالْتَقَطَهٗٓ ⑤ | اٰلُ فِرْعَوْنَ |
| اور | بنانے والے ہیں اُسے | رسولوں میں سے | تو اُٹھا لیا اُسے | فرعون کے گھر والوں نے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لِيَكُوْنَ | لَهُمْ ① | عَدُوًّا | وَّ | حَزَنًا ط | اِنَّ فِرْعَوْنَ | وَهَامٰنَ |
| تاکہ وہ ہو | اُن کے لیے | دشمن | اور | باعثِ غم | بے شک فرعون | اور ہامان |

ضروری وضاحت

①لَهُمْ میں لَ دراصل لِ تھا یہ پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ ہو گیا ہے۔②هُمَا میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہو اور ہے بھی کیا جاتا ہے۔④نَا اگر فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے کیا جاتا ہے۔⑤هِ، هُ یا هٗ، هٖ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُسے یا اس کو کیا جاتا ہے۔⑥لَا کے بعد فعل کے شروع میں تَ اور آخر میں يِ ہو تو واحد مؤنث کو کسی کام سے روکنے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦اِنَّا دراصل اِنَّ + نَا کا مجموعہ ہے ایک نون کو گرایا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَجُنُوْدَهُمَا كَانُوْا خٰطِـِٕيْنَ ﴿8﴾ | اور اُن دونوں کے لشکر (سپاہی) خطا کرنے والے تھے۔ ﴿8﴾ |
| وَقَالَتِ امْرَاَتُ فِرْعَوْنَ | اور کہا فرعون کی بیوی نے |
| قُرَّتُ عَيْنٍ لِّيْ وَلَكَ ؕ | (یہ تو) ٹھنڈک ہے آنکھ کی میرے لیے اور تیرے لیے |
| لَا تَقْتُلُوْهُ ۖ عَسٰۤى اَنْ يَّنْفَعَنَاۤ | نہ تم قتل کرو اُسے امید ہے کہ وہ نفع دے ہمیں |
| اَوْ نَتَّخِذَهٗ وَلَدًا | یا ہم بنالیں اُسے بیٹا |
| وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿9﴾ | اس حال میں کہ وہ (انجام کا) شعور نہیں رکھتے تھے۔ ﴿9﴾ |
| وَاَصْبَحَ فُؤَادُ اُمِّ مُوْسٰى فٰرِغًا ؕ | اور ہو گیا موسیٰؑ کی ماں کا دل خالی (صبر سے) |
| اِنْ كَادَتْ لَتُبْدِيْ بِهٖ | یقیناً وہ قریب تھی کہ ضرور وہ ظاہر کر دیتی اُسے |
| لَوْلَاۤ اَنْ | اگر نہ (ہوتی یہ بات) کہ (ایمان قائم رکھنے کیلئے) |
| رَّبَطْنَا عَلٰى قَلْبِهَا | ہم نے گرہ باندھ دی تھی اُس کے دل پر |
| لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ ﴿10﴾ | تا کہ وہ ہو جائے ایمان والوں میں سے۔ ﴿10﴾ |
| وَقَالَتْ لِاُخْتِهٖ قُصِّيْهِ ۫ | اور اُس نے کہا اُس کی بہن سے اس کے پیچھے پیچھے جا |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

- وَ : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔
- خٰطِـِٕيْنَ : خطا، خطا کار۔
- قَالَتِ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
- عَيْنٍ : عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔
- لِّيْ : الحمدللہ، لہٰذا۔
- لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
- تَقْتُلُوْهُ : قتل، قاتل، مقتول، قتال فی سبیل اللہ۔
- يَّنْفَعَنَاۤ : نفع، منافع، منفعت، نفع ونقصان۔
- نَتَّخِذَهٗ : اخذ، ماخوذ، مواخذہ۔
- يَشْعُرُوْنَ : عقل وشعور، لاشعور، شعوری طور پر۔
- اُمِّ : ام القریٰ، ام الکتاب، ام موسیٰؑ۔
- فٰرِغًا : فارغ، فراغت۔
- لَتُبْدِيْ : بادی النظر سے۔
- قَلْبِهَا : قلبی تعلق، امراض قلب، قلوب واذہان۔
- مِنَ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
- لِاُخْتِهٖ : اخوت، مؤاخات۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | جُنُوۡدَهُمَا ① | كَانُوۡا | خٰطِـِٕيۡنَ ﴿8﴾ | وَ | قَالَتِ ② |
| اور | اُن دونوں کے لشکر | تھے وہ سب | سب خطا کرنیوالے | اور | کہا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| امۡرَاَتُ فِرۡعَوۡنَ | قُرَّتُ عَيۡنٍ | لِّىۡ | وَ | لَكَ ؕ |
| فرعون کی بیوی (نے) | آنکھ کی ٹھنڈک | میرے لیے | اور | تیرے لیے |

| | | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| لَا | تَقۡتُلُوۡهُ ③ ۖ | عَسٰٓى | اَنۡ | يَّنۡفَعَنَاۤ | اَوۡ | نَـتَّخِذَهٗ ③ | وَلَدًا |
| نہ | تم سب قتل کرو اُسے | اُمید ہے | کہ | وہ نفع دے ہمیں | یا | ہم بنالیں اُسے | بیٹا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَّ ④ | هُمۡ | لَا | يَشۡعُرُوۡنَ ﴿9﴾ | وَ | اَصۡبَحَ | فُؤَادُ |
| اس حال میں کہ | وہ | نہیں | وہ سب شعور رکھتے تھے | اور | ہوگیا | دل |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُمِّ مُوۡسٰى | فٰرِغًا ؕ | اِنۡ ⑤ | كَادَتۡ ② | لَـتُبۡدِىۡ ⑥② |
| موسیٰؑ کی ماں (کا) | خالی | یقیناً | وہ قریب تھی کہ | ضرور وہ ظاہر کردیتی |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِهٖ | لَوۡلَاۤ | اَنۡ | رَّبَطۡنَا | عَلٰى قَلۡبِهَا | لِتَكُوۡنَ ② |
| اُس کو | اگر نہ | کہ | ہم نے گرہ باندھی ہوتی | اُس کے دل پر | تاکہ وہ ہوجائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِنَ الۡمُؤۡمِنِيۡنَ ﴿10﴾ | وَ | قَالَتۡ ② | لِاُخۡتِهٖ ⑦③ | قُصِّيۡهِ ۫ |
| ایمان والوں میں سے | اور | اُس نے کہا | اُس کی بہن سے | پیچھے پیچھے جا اس کے |

ضروری وضاحت

①هُمَا میں کسی چیز کے تعداد میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔②تْ اور تِ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔
③هٗ، هٖ، ہٖ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے اور اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔
④ وَ کا ترجمہ کبھی اور کبھی اس حال میں کہ اور کبھی قسم ہے کیا جاتا ہے۔⑤یہ دراصل اِنَّ تھا تخفیف کے لیے اِنۡ استعمال ہوا
ہے۔ ⑥شروع میں لَ تاکید کی علامت ہے ۔⑦قَالَ، يَقُوۡلُ کے بعد لِ کا ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَبَصُرَتْ بِهٖ عَنْ جُنُبٍ | پس وہ دیکھتی رہی اس کو ایک طرف سے |
| وَّهُمْ لَا يَشْعُرُوْنَ ﴿11﴾ | اس حال میں کہ وہ شعور نہیں رکھتے تھے۔ ﴿11﴾ |
| وَحَرَّمْنَا عَلَيْهِ الْمَرَاضِعَ | اور ہم نے حرام کر دیا اس پر دائیوں (کے دودھ) کو |
| مِنْ قَبْلُ فَقَالَتْ | پہلے سے تو اس نے کہا |
| هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰٓى اَهْلِ بَيْتٍ | کیا میں راہنمائی کروں تمہاری ایک گھر والوں پر |
| يَّكْفُلُوْنَهٗ لَكُمْ | (جو) پرورش کریں اس کی تمہارے لیے |
| وَهُمْ لَهٗ نٰصِحُوْنَ ﴿12﴾ | جبکہ وہ اُس کے خیر خواہ ہوں۔ ﴿12﴾ |
| فَرَدَدْنٰهُ اِلٰٓى اُمِّهٖ | تو ہم نے لوٹا دیا اُسے اُسکی ماں کی طرف |
| كَيْ تَقَرَّ عَيْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ | تا کہ ٹھنڈی ہو اُس کی آنکھ اور وہ غم نہ کرے |
| وَلِتَعْلَمَ اَنَّ وَعْدَ اللّٰهِ حَقٌّ | اور تا کہ وہ جان لے کہ بے شک اللہ کا وعدہ سچا ہے |
| وَّلٰكِنَّ اَكْثَرَهُمْ لَا يَعْلَمُوْنَ ﴿13﴾ ع | اور لیکن اُن کے اکثر نہیں جانتے۔ ﴿13﴾ ع |
| وَلَمَّا بَلَغَ اَشُدَّهٗ وَاسْتَوٰٓى | اور جب وہ پہنچا اپنی جوانی کو اور پورا توانا ہو گیا |

الربع ع 13 1 4

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَبَصُرَتْ | بصر، بصارت۔ | يَّكْفُلُوْنَهٗ | کفیل، کفالت۔ |
| جُنُبٍ | جانب، جانبین، منجانب۔ | نٰصِحُوْنَ | وعظ و نصیحت، پند و نصائح، نصیحت آموز۔ |
| يَشْعُرُوْنَ | عقل و شعور، لاشعور، شعوری طور پر۔ | فَرَدَدْنٰهُ | رد، مردود، تردید، مرتد۔ |
| حَرَّمْنَا | حلال و حرام، محرم، تحریم۔ | اِلٰٓى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| عَلَيْهِ | علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | عَيْنُهَا | عینی شاہد، معاینہ، عین سامنے۔ |
| الْمَرَاضِعَ | رضاعت، مرضعہ، رضاعی ماں۔ | تَحْزَنَ | حزن و ملال، عام الحزن۔ |
| اَدُلُّكُمْ | دلالت کرنا۔ | بَلَغَ | بالغ، بلوغت، ذرائع ابلاغ۔ |
| اَهْلِ | اہل و عیال، اہل خانہ، اہل بیت۔ | اَشُدَّهٗ | شدید (مضبوط)۔ |

| | |
|---|---|
| لَوْلَآ اَنْ مَّنَّ اللّٰهُ عَلَيْنَا | اگر (یہ) نہ ہوتا کہ احسان کیا اللہ نے ہم پر |
| لَخَسَفَ بِنَا ؕ | ضرور دھنسا دیتا ہم کو (بھی) |
| وَيْكَاَنَّهٗ | ہائے افسوس یہ حقیقت ہے |
| ع 8 7 11 لَا يُفْلِحُ الْكٰفِرُوْنَ ع ﴿82﴾ | (کہ) کافر فلاح نہیں پاتے۔ ع ﴿82﴾ |
| تِلْكَ الدَّارُ الْاٰخِرَةُ نَجْعَلُهَا | یہ اُخروی گھر ہم کرتے ہیں اُسے |
| لِلَّذِيْنَ لَا يُرِيْدُوْنَ | (اُن لوگوں) کے لیے جو نہیں چاہتے |
| عُلُوًّا فِي الْاَرْضِ وَلَا فَسَادًا ؕ | کوئی بڑائی زمین میں اور نہ کوئی فساد |
| وَالْعَاقِبَةُ لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿83﴾ | اور (بہترین) انجام متقین کے لیے ہے۔ ﴿83﴾ |
| مَنْ جَآءَ بِالْحَسَنَةِ فَلَهٗ خَيْرٌ | جو (کوئی) آیا نیکی کیساتھ تو اُس کیلیے بہتر (بدلہ) ہوگا |
| مِّنْهَا ۚ وَمَنْ جَآءَ بِالسَّيِّئَةِ فَلَا | اس سے، اور جو (کوئی) آیا برائی کیساتھ، تو نہیں |
| يُجْزَى الَّذِيْنَ عَمِلُوا السَّيِّاٰتِ | بدلہ دیا جائے گا (انکو) جنھوں نے عمل کیے بُرے |
| اِلَّا مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ﴿84﴾ | مگر (وہی) جو وہ عمل کرتے تھے۔ ﴿84﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

لَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
مَّنَّ : منت سماجت، ممنون۔
يُفْلِحُ : فوز وفلاح، فلاح دارین، فلاحی ادارہ۔
الْكٰفِرُوْنَ : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔
الدَّارُ : دارفانی، دارالکتب، دیار غیر۔
لِلَّذِيْنَ : الحمدللہ، لہٰذا۔
يُرِيْدُوْنَ : ارادہ، مرید، مراد۔
عُلُوًّا : عالی شان، جناب عالی، اللہ تعالیٰ۔

الْعَاقِبَةُ : عالم عقبیٰ، عاقبت نااندیش۔
لِلْمُتَّقِيْنَ : تقویٰ، متقی۔
بِالْحَسَنَةِ : حسنہ، حسنات، قرض حسنہ۔
خَيْرٌ : خیر، خیریت، خیرخواہی، صبح بخیر۔
بِالسَّيِّئَةِ : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوء ظن۔
يُجْزٰى : جزاوسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔
عَمِلُوا : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔
اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔

ع 8 7 11

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لَوْلَآ ① | اَنْ | مَّنَّ اللّٰهُ | عَلَيْنَا | لَخَسَفَ ② | بِنَا ③ ط |
| اگر نہ (ہوتا) | کہ | احسان کیا اللہ (نے) | ہم پر | ضرور دھنسا دیتا | ہم کو (بھی) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَيْكَاَنَّهٗ | لَا | يُفْلِحُ | الْكٰفِرُوْنَ ﴿82﴾ ع | تِلْكَ ④ |
| ہائے افسوس یہ (حقیقت ہے کہ) | نہیں | وہ فلاح پاتا | سب کافر | یہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الدَّارُ الْاٰخِرَةُ ⑤ | نَجْعَلُهَا | لِلَّذِيْنَ | لَا | يُرِيْدُوْنَ |
| اُخروی گھر | ہم کرتے اُسے | اُن لوگوں کے لیے جو | نہیں | وہ سب چاہتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عُلُوًّا ⑥ | فِي الْاَرْضِ | وَلَا | فَسَادًا ⑥ ط | وَ | الْعَاقِبَةُ ⑤ |
| کوئی بڑائی | زمین میں | اور نہ | کوئی فساد | اور | انجام |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لِلْمُتَّقِيْنَ ﴿83﴾ | مَنْ ⑦ | جَآءَ | بِالْحَسَنَةِ ③⑤ | فَلَهٗ | خَيْرٌ |
| سب متقین کے لیے | جو | کوئی آیا | نیکی کے ساتھ | تو اُس کیلیے | بہتر ہے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| مِّنْهَا ج | وَمَنْ ⑦ | جَآءَ | بِالسَّيِّئَةِ ③⑤ | فَلَا | يُجْزَى | الَّذِيْنَ |
| اس سے | اور جو | آیا | برائی کے ساتھ | تو نہیں | وہ بدلہ دیا جائے گا | جن |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَمِلُوا | السَّيِّاٰتِ ⑤ | اِلَّا | مَا | كَانُوْا | يَعْمَلُوْنَ ﴿84﴾ |
| سب نے عمل کیے | بُرے | مگر | جو | تھے سب | وہ سب عمل کرتے |

## ضروری وضاحت

①لَوْلَا کے بعد فعل ہو تو ترجمہ کیوں نہیں ورنہ اگر نہ ترجمہ ہوتا ہے۔②لفظ کے شروع میں لَ تاکید کی علامت ہوتی ہے۔③بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کبھی پر کبھی بدلہ اور کبھی بسبب، بوجہ کیا جاتا ہے۔④تِلْكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ بھی کر دیا جاتا ہے۔⑤ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے اس لیے ترجمہ کوئی ہوا ہے۔⑦مَنْ کا ترجمہ کبھی جو، جس اور کبھی کون، کس کیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّ الَّذِىۡ فَرَضَ عَلَيۡكَ الۡقُرۡاٰنَ | بیشک (وہ اللہ) جس نے فرض (نازل) کیا آپ پر قرآن |
| لَرَآدُّكَ اِلٰى مَعَادٍ‌ؕ | یقیناً (وہ) لوٹانے والا ہے آپکو لوٹنے کی جگہ کی طرف |
| قُلۡ رَّبِّىۡۤ اَعۡلَمُ | کہہ دیجیے میرا رب زیادہ جاننے والا ہے |
| مَنۡ جَآءَ بِالۡهُدٰى | (اُسے) جو آیا ہدایت کے ساتھ |
| وَمَنۡ هُوَ فِىۡ ضَلٰلٍ مُّبِيۡنٍ ﴿85﴾ | اور (اُسے) جو (کہ) وہ واضح گمراہی میں ہے۔ ﴿85﴾ |
| وَمَا كُنۡتَ تَرۡجُوۡۤا | اور نہیں تھے آپ اُمید رکھتے |
| اَنۡ يُّلۡقٰٓى اِلَيۡكَ الۡكِتٰبُ | کہ القاء (نازل) کی جائے گی آپ کی طرف (یہ) کتاب |
| اِلَّا رَحۡمَةً مِّنۡ رَّبِّكَ | مگر آپ کے رب کی رحمت سے (یہ نازل ہوئی) |
| فَلَا تَكُوۡنَنَّ ظَهِيۡرًا لِّلۡكٰفِرِيۡنَ ﴿86﴾ | سو آپ ہرگز نہ ہوں مددگار کافروں کے۔ ﴿86﴾ |
| وَلَا يَصُدُّنَّكَ عَنۡ اٰيٰتِ اللّٰهِ | اور نہ ہرگز روکنے پائیں آپکو وہ (کافر) اللہ کی آیتوں سے |
| بَعۡدَ اِذۡ اُنۡزِلَتۡ اِلَيۡكَ | اس کے بعد (کہ) جب وہ نازل کی گئیں آپ کی طرف |
| وَادۡعُ اِلٰى رَبِّكَ | اور آپ بلائیں اپنے رب کی طرف |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَرَضَ | : فرض، فریضہ، فرائض۔ | ضَلٰلٍ | : ضلالت وگمراہی۔ |
| عَلَيۡكَ | : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | مُّبِيۡنٍ | : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ |
| لَرَآدُّكَ | : رد، مردود، تردید، مرتد۔ | تَرۡجُوۡۤا | : امید ورجا، بیم ورجا۔ |
| مَعَادٍ | : اعادہ کرنا، بیماری عود کر آئی۔ | يُّلۡقٰٓى | : القاء۔ |
| قُلۡ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اِلَّا | : الا ماشاء اللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| اَعۡلَمُ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | فَلَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| بِالۡهُدٰى | : ہدایت، ہادیٔ برحق، ہادیٔ کائنات۔ | اُنۡزِلَتۡ | : نازل، نزول، انزال، منزل من اللہ۔ |
| فِىۡ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اُدۡعُ | : دعا، داعی، مدعی، مدعو۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّ | الَّذِیْ | فَرَضَ① | عَلَیْكَ | الْقُرْاٰنَ | لَرَآدُّكَ |
| بیشک | جس نے | فرض کیا | آپ پر | قرآن | یقیناً لوٹانے والا ہے آپ کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلٰی مَعَادٍؕ | قُلْ | رَّبِّیْٓ | اَعْلَمُ② | مَنْ | جَآءَ |
| لوٹنے کی جگہ کی طرف | آپ کہہ دیجیے | میرا رب | زیادہ جاننے والا | جو | آیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِالْهُدٰی | وَمَنْ | هُوَ | فِیْ ضَلٰلٍ مُّبِیْنٍ (85) | وَمَا | كُنْتَ |
| ہدایت کے ساتھ | اور جو | وہ | واضح گمراہی میں | اور نہیں | تھے آپ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| تَرْجُوْٓا③ | اَنْ | یُّلْقٰٓی④ | اِلَیْكَ | الْكِتٰبُ | اِلَّا |
| آپ اُمید رکھتے | کہ | القاء کی جائے گی | آپ کی طرف | کتاب | مگر |

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَحْمَةً⑤ | مِّنْ رَّبِّكَ | فَلَا تَكُوْنَنَّ⑥ | ظَهِیْرًا |
| رحمت | آپکے رب (کی طرف) سے | سو نہ آپ ہرگز ہوں | مددگار |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّلْكٰفِرِیْنَ (86) ز | وَ | لَا یَصُدُّنَّكَ | عَنْ اٰیٰتِ اللّٰهِ⑤ | بَعْدَ |
| کافروں کیلیے | اور | نہ ہرگز وہ روکنے پائیں آپ کو | اللہ کی آیتوں سے | اس کے بعد |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِذْ | اُنْزِلَتْ⑤ | اِلَیْكَ | وَ | ادْعُ | اِلٰی رَبِّكَ |
| جب | وہ نازل کی گئیں | آپ کی طرف | اور | آپ بلائیں | اپنے رب کی طرف |

ضروری وضاحت

① فَرَضَ سے مراد یا تو نازل کیا ہے یا اس کی تبلیغ اور تلاوت آپ پر فرض کی ہے۔② أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔
③ تَرْجُوْٓا کے آخر میں وٓا جمع کی علامت نہیں بلکہ وہ اصل لفظ کا حصہ ہے اور "ا" قرآنی کتابت میں زائد ہے۔④ یہاں یٓ کے ترجمے کی ضرورت نہیں یہاں یٓ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہے اسلیے ترجمہ کی جائے گی کیا گیا ہے۔⑤ ۃ، ات اور تْ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥ لَا کے بعد فعل کے آخر میں نّ ہو تو اس میں تاکید سے کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَا تَكُوۡنَنَّ مِنَ الۡمُشۡرِكِيۡنَ ﴿87﴾ | اور آپ ہرگز نہ ہوں مشرکوں میں سے۔ ﴿87﴾ |
| وَلَا تَدۡعُ مَعَ اللّٰهِ | اور آپ نہ پکاریں اللہ کے ساتھ |
| اِلٰهًا اٰخَرَ ۘ لَاۤ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ ۣ قف | کسی دوسرے الٰہ کو، نہیں کوئی الٰہ مگر وہی |
| كُلُّ شَىۡءٍ هَالِكٌ اِلَّا | ہر چیز ہلاک ہونے والی ہے مگر |
| وَجۡهَهٗ ؕ لَهُ الۡحُكۡمُ | اُسکا چہرہ (یعنی ذات) اُسی کے لیے ہے حکم (فرمانروائی) |
| وَاِلَيۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿88﴾ | اور اُسی کی طرف تم سب لوٹائے جاؤ گے۔ ﴿88﴾ |

وقف لازم

ع 6 النّلثۃ 12

آیاتھا 69 — 29 سُوۡرَةُ الۡعَنۡكَبُوۡتِ مَكِّيَّةٌ 85 — رُکوعاتھا 7

بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ

| | |
|---|---|
| الٓمّٓ ﴿1﴾ اَحَسِبَ النَّاسُ | الٓمّٓ ﴿1﴾ کیا گمان کرلیا ہے لوگوں نے |
| اَنۡ يُّتۡرَكُوۡۤا | کہ وہ چھوڑ دیئے جائیں گے |
| اَنۡ يَّقُوۡلُوۡۤا اٰمَنَّا | (صرف اسی چیز پر) کہ وہ کہہ دیں ہم ایمان لائے |
| وَهُمۡ لَا يُفۡتَنُوۡنَ ﴿2﴾ | اور وہ نہیں آزمائے جائیں گے۔ ﴿2﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | لیل ونہار، صبح وشام، شان وشوکت۔ | وَجۡهَهٗ | وجہ، متوجہ، توجہ، علیٰ وجہ البصیرت۔ |
| لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | الۡحُكۡمُ | حکم، احکام، حاکم، محکوم، حکومت۔ |
| مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اِلَيۡهِ | مکتوب الیہ، رجوع الی اللہ، الداعی الی الخیر۔ |
| الۡمُشۡرِكِيۡنَ | شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ | تُرۡجَعُوۡنَ | رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |
| تَدۡعُ | دعا، داعی، مدعو۔ | يُّتۡرَكُوۡۤا | ترک، ترکہ، مال متروکہ۔ |
| مَعَ | مع اہل وعیال، معیت۔ | يَّقُوۡلُوۡۤا | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| اِلَّا | الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ | اٰمَنَّا | ایمان، مؤمن، امن۔ |
| هَالِكٌ | ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔ | يُفۡتَنُوۡنَ | فتنہ وفساد، فتّان، فتنہ برپا ہونا۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | لَا تَكُوْنَنَّ ① | مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۚ (87) | وَ | لَا تَدْعُ |
| اور | آپ ہرگز نہ ہوں | مشرکوں میں سے | اور | نہ آپ پکاریں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| مَعَ اللّٰهِ | اِلٰهًا ② | اٰخَرَ ۘ | لَآ اِلٰهَ ③ | اِلَّا | هُوَ قف |
| اللہ کے ساتھ | کوئی معبود | دوسرا | نہیں کوئی الٰہ | مگر | وہ |

وقف لازم

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُلُّ | شَيْءٍ | هَالِكٌ ④ | اِلَّا | وَجْهَهٗ ⑤ ط |
| ہر | چیز | ہلاک ہونے والی | مگر | اُس کا چہرہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لَهُ | الْحُكْمُ | وَ | اِلَيْهِ | تُرْجَعُوْنَ ⑥ (88) ع |
| اُسی کے لیے | حکم | اور | اُسی کی طرف | تم سب لوٹائے جاؤ گے |

ع 6/12 الثلثة

اٰيَاتُهَا 69 — 29 سُوْرَةُ الْعَنْكَبُوْتِ مَكِّيَّةٌ 85 — رُكُوْعَاتُهَا 7

## بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الٓمّٓ ۚ (1) | اَ ⑦ | حَسِبَ | النَّاسُ | اَنْ | يُّتْرَكُوْٓا ⑥ |
| الٓمّٓ | کیا | گمان کرلیا (ہے) | لوگوں (نے) | کہ | وہ سب چھوڑ دیئے جائیں گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَنْ | يَّقُوْلُوْٓا | اٰمَنَّا | وَهُمْ | لَا | يُفْتَنُوْنَ ⑥ (2) |
| کہ | وہ سب کہہ دیں | ہم ایمان لائے | اور وہ | نہیں | وہ سب آزمائے جائیں گے |

ضروری وضاحت

① لَا کے بعد فعل کے آخر میں نّ ہو تو اس میں تاکید سے کام نہ کرنے کا حکم ہوتا ہے۔② ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔③ لَا کے بعد اسم کے آخر میں زبر ہو تو اس میں پوری جنس کی نفی ہوتی ہے اور ترجمہ کوئی نہیں ہوتا ہے۔④ فَاعِلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں کرنیوالے یا ہونے والے کا مفہوم ہے۔⑤ ہٗ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے کیا جاتا ہے۔⑥ یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ اَ الگ استعمال ہو تو ترجمہ کیا ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَقَدْ فَتَنَّا الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِهِمْ | اور بلاشبہ یقیناً ہم نے آزمایا (اُن کو) جو ان سے پہلے تھے |
| فَلَيَعْلَمَنَّ اللّٰهُ | سو ضرور بالضرور جان لے گا اللہ |
| الَّذِيْنَ صَدَقُوْا | (اُن لوگوں کو) جنہوں نے سچ کہا |
| وَلَيَعْلَمَنَّ الْكٰذِبِيْنَ ۝3 | اور وہ ضرور بالضرور جان لے گا جھوٹوں کو۔ ۝3 |
| اَمْ حَسِبَ الَّذِيْنَ | کیا گمان کیا ہے (ان لوگوں نے) جو |
| يَعْمَلُوْنَ السَّيِّاٰتِ | بُرے عمل کرتے ہیں |
| اَنْ يَّسْبِقُوْنَا ۭ | یہ کہ وہ بچ کر نکل جائیں گے ہم سے؟ |
| سَاۗءَ مَا يَحْكُمُوْنَ ۝4 | بُرا ہے جو وہ فیصلہ کرتے ہیں۔ ۝4 |
| مَنْ كَانَ يَرْجُوْا لِقَاۗءَ اللّٰهِ | جو (شخص) امید رکھتا ہے اللہ کی ملاقات کی |
| فَاِنَّ اَجَلَ اللّٰهِ لَاٰتٍ ۭ | تو بے شک اللہ کا مقرر وقت ضرور آنے والا ہے |
| وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝5 | اور وہی خوب سننے والا خوب جاننے والا ہے۔ ۝5 |
| وَمَنْ جَاهَدَ فَاِنَّمَا | اور جو جہاد کرے تو بلاشبہ صرف |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| فَتَنَّا | فتنہ وفساد، فتّان، فتنہ برپا ہونا۔ |
| مِنْ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| قَبْلِهِمْ | قبل از وقت، قبل الکلام، قبل از غذا۔ |
| فَلَيَعْلَمَنَّ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ |
| صَدَقُوْا | صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔ |
| الْكٰذِبِيْنَ | کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ |
| يَعْمَلُوْنَ | عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ |
| السَّيِّاٰتِ | علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔ |
| يَّسْبِقُوْنَا | سبقت، مسابقت، سابقہ۔ |
| مَا | ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |
| يَحْكُمُوْنَ | حکم، احکام، حاکم، محکوم۔ |
| يَرْجُوْا | امید ورجا، بیم ورجا۔ |
| لِقَاۗءَ | ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |
| اَجَلَ | اجل، فرشتۂ اجل، لقمۂ اجل۔ |
| السَّمِيْعُ | سمع وبصر، آلۂ سماعت، محفل سماع۔ |
| جَاهَدَ | جہاد، مجاہد، مجاہدین اسلام، جدوجہد۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَلَقَدۡ | فَتَنَّا | الَّذِيۡنَ | مِنۡ قَبۡلِهِمۡ ① | فَلَيَعۡلَمَنَّ ② |
| اور بلاشبہ یقیناً | ہم نے آزمایا | جو | ان سے پہلے | سو ضرور بالضرور وہ جان لے گا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اللّٰهُ | الَّذِيۡنَ | صَدَقُوۡا | وَ | لَيَعۡلَمَنَّ ② |
| اللہ | جن | سب نے سچ کہا | اور | ضرور بالضرور وہ جان لے گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الۡكٰذِبِيۡنَ ۝3 | اَمۡ ③ | حَسِبَ | الَّذِيۡنَ | يَعۡمَلُوۡنَ | السَّيِّاٰتِ ④ |
| سب جھوٹوں (کو) | کیا | گمان کیا (ہے) | جو | وہ سب عمل کرتے ہیں | بُرے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَنۡ | يَّسۡبِقُوۡنَا ؕ ⑤ | سَآءَ | مَا | يَحۡكُمُوۡنَ ۝4 |
| یہ کہ | وہ سب سبقت لے جائیں گے ہم سے | بُرا | جو | وہ سب فیصلہ کرتے ہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مَنۡ ① | كَانَ | يَرۡجُوۡا ⑥ | لِقَآءَ اللّٰهِ | فَاِنَّ |
| جو | ہے | وہ اُمید رکھتا ہے | اللہ کی ملاقات | تو بے شک |

| | | | |
|---|---|---|---|
| اَجَلَ اللّٰهِ | لَاٰتٍ ؕ | وَ | هُوَالسَّمِيۡعُ ⑦ |
| اللہ کا مقرر وقت | ضرور آنے والا | اور | وہی خوب سننے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الۡعَلِيۡمُ ۝5 | وَ | مَنۡ ① | جَاهَدَ | فَاِنَّمَا |
| خوب جاننے والا | اور | جو | جہاد کرے | تو بلاشبہ صرف |

ضروری وضاحت

① مِنۡ کا ترجمہ سے اور مَنۡ کا ترجمہ جو یا کون ہوتا ہے۔② لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ ضرور بالضرور ہوا ہے۔③ اَمۡ کا ترجمہ کبھی کیا اور کبھی یا اور کبھی خواہ کیا جاتا ہے۔④ ات جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑤ وۡا کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا "ا" گر جاتا ہے۔⑥ یَرۡجُوۡا کے آخر میں وۡا کی جمع کی علامت نہیں بلکہ وہ اصل لفظ کا حصہ ہے اور "ا" قرآنی کتابت میں زائد ہے۔⑦ ھُوَ کے بعد اَلۡ میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اور ترجمہ ہی ہوتا ہے۔

• سرخ رنگ : ایک علامت کیلئے • نیلا رنگ : دوسری علامت کیلئے • کالا رنگ : اصل لفظ کیلئے

| | |
|---|---|
| یُجَاهِدُ لِنَفۡسِهٖ ؕ | وہ جہاد کرتا ہے اپنی ذات (کے فائدے) کے لیے |
| اِنَّ اللّٰهَ لَغَنِیٌّ | بیشک اللہ یقیناً بے پرواہ ہے |
| عَنِ الۡعٰلَمِیۡنَ ﴿6﴾ | سب جہان والوں سے۔ ﴿6﴾ |
| وَالَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ | اور جو (لوگ) ایمان لائے اور انہوں نے نیک عمل کیے |
| لَنُكَفِّرَنَّ عَنۡهُمۡ سَیِّاٰتِهِمۡ | بلاشبہ ضرور ہم مٹا دیں گے اُن سے اُن کی بُرائیاں |
| وَلَنَجۡزِیَنَّهُمۡ اَحۡسَنَ | اور ضرور بالضرور ہم جزا دیں گے اُنہیں بہترین |
| الَّذِیۡ كَانُوۡا یَعۡمَلُوۡنَ ﴿7﴾ | (اس عمل کی) جو وہ کیا کرتے تھے۔ ﴿7﴾ |
| وَوَصَّیۡنَا الۡاِنۡسَانَ | اور ہم نے وصیت (تاکید) کی انسان کو |
| بِوَالِدَیۡهِ حُسۡنًا ؕ | اپنے والدین کے ساتھ بھلائی کی |
| وَاِنۡ جَاهَدٰكَ | اور اگر وہ دونوں زور دیں تجھ پر |
| لِتُشۡرِكَ بِیۡ | کہ تو شریک ٹھہرائے میرے ساتھ |
| مَا لَیۡسَ لَكَ بِهٖ عِلۡمٌ | (اس چیز کو) جو کہ نہیں ہے تجھ کو اس کا کوئی علم |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| یُجَاهِدُ | : جہاد، مجاہد، مجاہدینِ اسلام، جدوجہد۔ | سَیِّاٰتِهِمۡ | : علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءِظن۔ |
| لِنَفۡسِهٖ | : نفس، نفسانفسی، نظامِ تنفس۔ | لَنَجۡزِیَنَّهُمۡ | : جزاء وسزا، جزاک اللہ، جزائے خیر۔ |
| لَغَنِیٌّ | : غنی، مستغنی، استغناء۔ | اَحۡسَنَ | : حسن، محسن، احسن، تحسین۔ |
| الۡعٰلَمِیۡنَ | : الہ العالمین، رحمۃ للعلمین، اقوامِ عالم۔ | وَصَّیۡنَا | : وصیت، آخری وصیت۔ |
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | بِوَالِدَیۡهِ | : بالکل، بہرحال، بالواسطہ/ والدین۔ |
| اٰمَنُوۡا | : ایمان، مؤمن، امن۔ | حُسۡنًا | : حسنات، قرضِ حسنہ۔ |
| عَمِلُوا | : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔ | لِتُشۡرِكَ | : شرک، شریک، مشرک، شراکت۔ |
| الصّٰلِحٰتِ | : صالح، مصلح، صلح، اعمال صالحہ۔ | مَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يُجَاهِدُ | لِنَفْسِهٖ ؕ | اِنَّ | اللّٰهَ | لَغَنِيٌّ |
| وہ جہاد کرتا ہے | اپنی ذات کے لیے | بیشک | اللہ | یقیناً بے پروا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ۝6 | وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا |
| جہان والوں سے | اور | جو (لوگ) | سب ایمان لائے | اور | ان سب نے عمل کیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الصّٰلِحٰتِ ① | لَنُكَفِّرَنَّ ② | عَنْهُمْ | سَيِّاٰتِهِمْ | وَ |
| نیک | بلاشبہ ہم ضرور مٹا دیں گے | اُن سے | اُن کی بُرائیاں | اور |

| | | | |
|---|---|---|---|
| لَنَجْزِيَنَّهُمْ ②③ | اَحْسَنَ ④ | الَّذِيْ | كَانُوْا |
| ضرور بالضرور ہم جزا دیں گے اُنہیں | بہت اچھی | جو | تھے وہ سب |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| يَعْمَلُوْنَ ۝7 | وَ | وَصَّيْنَا ⑤ | الْاِنْسَانَ | بِوَالِدَيْهِ |
| وہ سب عمل کیا کرتے | اور | ہم نے وصیت کی | انسان (کو) | اپنے والدین کے ساتھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| حُسْنًا ؕ | وَ | اِنْ | جَاهَدٰكَ ⑥ | لِتُشْرِكَ ⑦ |
| بھلائی | اور | اگر | وہ دونوں زور دیں تجھ پر | تاکہ تو شریک ٹھہرائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بِيْ | مَا | لَيْسَ | لَكَ | بِهٖ | عِلْمٌ |
| میرے ساتھ | جو | نہیں | تجھ کو | اس کا | کوئی علم |

ضروری وضاحت

①ات جمع مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔② علامت لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ بلاشبہ ضرور ہوا ہے۔③ هُمْ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں کیا جاتا ہے۔④ اسم کے شروع میں أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے۔⑤ نَا فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے ہوتا ہے۔⑥ کھڑی زبر "ا" کے قائم مقام ہے اور فعل کے آخر میں "ا" میں دو ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ فعل کے شروع میں لِ کا ترجمہ تاکہ ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَلَا تُطِعۡهُمَا ؕ | تو تو اطاعت کر نہ ان دونوں کی |
| اِلَیَّ مَرۡجِعُکُمۡ | میری طرف ہی تمہارا لوٹ کر آنا ہے |
| فَاُنَبِّئُکُمۡ | پھر میں خبر دوں گا تمہیں |
| بِمَا کُنۡتُمۡ تَعۡمَلُوۡنَ ﴿8﴾ | (اس) کی جو تم عمل کرتے تھے۔ ﴿8﴾ |
| وَ الَّذِیۡنَ اٰمَنُوۡا وَعَمِلُوا | اور جو (لوگ) ایمان لائے اور انہوں نے عمل کیے |
| الصّٰلِحٰتِ لَنُدۡخِلَنَّهُمۡ | نیک، بلا شبہ یقیناً ہم داخل کریں گے اُنہیں |
| فِی الصّٰلِحِیۡنَ ﴿9﴾ | نیک لوگوں میں۔ ﴿9﴾ |
| وَمِنَ النَّاسِ مَنۡ یَّقُوۡلُ | اور لوگوں میں (کوئی ایسا ہے) جو کہتا ہے |
| اٰمَنَّا بِاللّٰهِ | ہم ایمان لائے اللہ پر |
| فَاِذَاۤ اُوۡذِیَ فِی اللّٰهِ | پھر جب وہ ایذا دیا جائے اللہ (کی راہ) میں |
| جَعَلَ فِتۡنَةَ النَّاسِ | (تو) وہ بنا لیتا ہے لوگوں کی ایذا رسانی کو |
| کَعَذَابِ اللّٰهِ ؕ | اللہ کے عذاب کی مانند |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

فَلَا : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔
تُطِعۡهُمَا : اطاعت، مطیع۔
اِلَیَّ : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔
مَرۡجِعُکُمۡ : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔
فَاُنَبِّئُکُمۡ : نبی، نبوت، انبیاء۔
تَعۡمَلُوۡنَ : عمل، عامل، معمول، تعمیل، معمولات۔
اٰمَنُوۡا : ایمان، مؤمن، امن۔
الصّٰلِحٰتِ : صالح، صلح، اعمال صالحہ۔

لَنُدۡخِلَنَّهُمۡ : داخل، دخول، مداخلت، وزیر داخلہ۔
فِی : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
مِنَ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
النَّاسِ : عوام الناس ۔
یَّقُوۡلُ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
اُوۡذِیَ : اذیت، اذیتیں، ایذا رسانی، موذی۔
فِتۡنَةَ : فتنہ وفساد، فتنہ پرور، فتنہ برپا ہونا۔
کَعَذَابِ : کالعدم، کماحقہ، عذاب آخرت۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَلَا | تُطِعْهُمَا ؕ | اِلَيَّ ① | مَرْجِعُكُمْ ② |
| تو نہ | تو اطاعت کر ان دونوں کی | میری طرف | تمہارا لوٹ کر آنا |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاُنَبِّئُكُمْ ② | بِمَا | كُنْتُمْ | تَعْمَلُوْنَ ﴿8﴾ |
| پھر میں خبر دوں گا تمہیں | (اس) کی جو | تھے تم | تم سب عمل کرتے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | عَمِلُوا |
| اور | جو | سب ایمان لائے | اور | ان سب نے عمل کیے |

| | | |
|---|---|---|
| الصّٰلِحٰتِ ③ | لَنُدْخِلَنَّهُمْ ④⑤ | فِي الصّٰلِحِيْنَ ﴿9﴾ |
| نیک | بلاشبہ یقیناً ہم داخل کریں گے اُنہیں | نیک لوگوں میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | مِنَ النَّاسِ | مَنْ | يَّقُوْلُ | اٰمَنَّا |
| اور | لوگوں میں سے | جو | وہ کہتا ہے | ہم ایمان لائے |

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِاللّٰهِ | فَاِذَآ | اُوْذِيَ ⑥ | فِي اللّٰهِ |
| اللہ پر | پھر جب | وہ ایذا دیا جائے | اللہ (کی راہ) میں |

| | | |
|---|---|---|
| جَعَلَ ⑦ | فِتْنَةَ النَّاسِ ③ | كَعَذَابِ اللّٰهِ ؕ |
| وہ بنالیتا ہے | لوگوں کے ستانے (کو) | اللہ کے عذاب کی مانند |

## ضروری وضاحت

①اِلَيَّ دراصل اِلٰی + یْ کا مجموعہ ہے۔② كُمْ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے اور اگر فعل کے آخر میں ہو تو تمہیں کیا جاتا ہے۔③ ة اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔④ علامت لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے اسی لیے ترجمہ بلاشبہ ضرور کیا گیا ہے۔⑤ هُمْ اگر فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ انہیں یا ان کا کیا جاتا ہے۔⑥ فعل کے شروع میں پیش اور آخر سے پہلے زیر میں کیا گیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ جَعَلَ کا ترجمہ ضرورتاً زمانہ حال میں کیا گیا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَلَئِنۡ جَآءَ نَصۡرٌ مِّنۡ رَّبِّكَ | اور بلاشبہ اگر آ جائے کوئی مدد آپ کے رب کی طرف سے |
| لَيَقُوۡلُنَّ اِنَّا كُنَّا مَعَكُمۡ ؕ | (تو) یقیناً ضرور وہ کہیں گے بیشک ہم تھے تمہارے ساتھ |
| اَوَلَيۡسَ اللّٰهُ بِاَعۡلَمَ | اور (بھلا) کیا نہیں ہے اللہ خوب جاننے والا |
| بِمَا فِىۡ صُدُوۡرِ الۡعٰلَمِيۡنَ ﴿10﴾ | (اُس) کو جو جہان والوں کے سینوں میں ہے۔ ﴿10﴾ |
| وَلَيَعۡلَمَنَّ اللّٰهُ الَّذِيۡنَ اٰمَنُوۡا | اور بلاشبہ ضرور جان لے گا اللہ (ان لوگوں کو) جو ایمان لائے |
| وَلَيَعۡلَمَنَّ الۡمُنٰفِقِيۡنَ ﴿11﴾ | اور وہ ضرور بالضرور جان لے گا منافقوں کو (بھی)۔ ﴿11﴾ |
| وَقَالَ الَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا | اور کہا (اُن لوگوں نے) جنہوں نے کفر کیا |
| لِلَّذِيۡنَ اٰمَنُوا | (ان لوگوں کو) سے جو ایمان لائے |
| اتَّبِعُوۡا سَبِيۡلَنَا | تم پیروی کرو ہمارے راستے کی |
| وَلۡنَحۡمِلۡ خَطٰيٰكُمۡ ؕ | اور لازم ہے کہ ہم اُٹھالیں تمہارے گناہ |
| وَمَا هُمۡ بِحٰمِلِيۡنَ | حالانکہ نہیں ہیں وہ ہرگز اُٹھانے والے |
| مِنۡ خَطٰيٰهُمۡ مِّنۡ شَىۡءٍ ؕ | اُن کے گناہوں میں کچھ بھی |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | صُدُوۡرِ | : شق صدر، شرح صدر، ضیق الصدر۔ |
| نَصۡرٌ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ | الۡعٰلَمِيۡنَ | : الٰہ العالمین، رحمۃ للعلمین، اقوام عالم۔ |
| مِّنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | الۡمُنٰفِقِيۡنَ | : منافق، نفاق، رئیس المنافقین۔ |
| لَيَقُوۡلُنَّ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | اتَّبِعُوۡا | : اتباع، تابع، متبع سنت۔ |
| مَعَكُمۡ | : مع اہل وعیال، معیت۔ | سَبِيۡلَنَا | : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔ |
| بِاَعۡلَمَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | لۡنَحۡمِلۡ | : حمل، حامل، محمول، حاملہ عورت۔ |
| بِمَا | : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | خَطٰيٰكُمۡ | : خطا، خطا کار، خطائیں۔ |
| فِىۡ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | شَىۡءٍ | : شے، اشیاء، اشیائے خورد ونوش۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَئِنْ | جَآءَ | نَصْرٌ ① | مِّنْ رَّبِّكَ | لَيَقُوْلُنَّ ② |
| اور | بلاشبہ اگر | آجائے | کوئی مدد | آپکے رب کی طرف سے | یقیناً ضرور وہ کہیں گے |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اِنَّا ③ | كُنَّا | مَعَكُمْ ؕ | اَوَ ④ | لَيْسَ | اللّٰهُ | بِاَعْلَمَ ⑤ |
| بے شک ہم | ہم تھے | تمہارے ساتھ | اور (بھلا) کیا | نہیں | اللہ | خوب جاننے والا |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| بِمَا | فِيْ صُدُوْرِ الْعٰلَمِيْنَ (10) | وَ | لَيَعْلَمَنَّ ② | اللّٰهُ |
| (اس) کو جو | جہان والوں کے سینوں میں | اور | بلاشبہ وہ ضرور جان لے گا | اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الَّذِيْنَ | اٰمَنُوْا | وَ | لَيَعْلَمَنَّ ② | الْمُنٰفِقِيْنَ (11) |
| جو | سب ایمان لائے | اور | وہ ضرور بالضرور جان لے گا | منافقوں (کو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | قَالَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | لِلَّذِيْنَ ⑥ | اٰمَنُوْا |
| اور | کہا | جن | سب نے کفر کیا | (اُن لوگوں) سے جو | سب ایمان لائے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اتَّبِعُوْا | سَبِيْلَنَا | وَ | لْنَحْمِلْ ⑦ | خَطٰيٰكُمْ ؕ |
| تم سب پیروی کرو | ہمارا راستہ | اور | لازم ہے کہ ہم اُٹھا لیں | تمہارے گناہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَمَا | هُمْ | بِحٰمِلِيْنَ ⑧ | مِنْ خَطٰيٰهُمْ | مِّنْ شَيْءٍ ① ؕ |
| حالانکہ نہیں | وہ سب | سب ہرگز اُٹھانے والے | اُنکے گناہوں میں سے | کسی چیز سے |

## ضروری وضاحت

①ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔② لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہے۔③ اِنَّا دراصل اِنَّ+ نَا کا مجموعہ ہے، تخفیف کے لیے ایک نون گرا ہوا ہے۔④ أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔⑤ أ میں صفت کے زیادہ ہونے کا مفہوم ہے اور یہاں بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑥ قَالَ ، يَقُوْلُ کے بعد لِ کا ترجمہ سے کیا جاتا ہے۔ ⑦ وَ کے بعد لْ کا ترجمہ چاہیے کہ ہوتا ہے یہاں اسی مفہوم کو ظاہر کیا گیا ہے۔⑧ مَا کے بعد بِ میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| اِنَّهُمْ لَكٰذِبُوْنَ ﴿12﴾ | بے شک وہ یقیناً جھوٹے ہیں۔ ﴿12﴾ |
| وَلَيَحْمِلُنَّ اَثْقَالَهُمْ | اور بلا شبہ ضرور وہ اُٹھائیں گے اپنے بوجھ |
| وَاَثْقَالًا مَّعَ اَثْقَالِهِمْ ز | اور کئی (اور) بوجھ اپنے بوجھوں کے ساتھ |
| وَلَيُسْـَٔلُنَّ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | اور یقیناً ضرور وہ پوچھے جائیں گے قیامت کے دن |
| عَمَّا كَانُوْا يَفْتَرُوْنَ ﴿13﴾ ع | اس کے متعلق جو جھوٹ باندھا کرتے تھے۔ ﴿13﴾ ع |
| وَلَقَدْ اَرْسَلْنَا نُوْحًا | اور بلا شبہ یقیناً ہم نے بھیجا نوحؑ کو |
| اِلٰى قَوْمِهٖ فَلَبِثَ فِيْهِمْ | اُس کی قوم کی طرف پھر وہ ٹھہرا رہا اُن میں |
| اَلْفَ سَنَةٍ اِلَّا خَمْسِيْنَ عَامًا ط | ہزار سال مگر پچاس سال (کم) |
| فَاَخَذَهُمُ الطُّوْفَانُ | پھر پکڑ لیا اُنہیں طوفان نے |
| وَهُمْ ظٰلِمُوْنَ ﴿14﴾ | اس حال میں کہ وہ ظالم تھے۔ ﴿14﴾ |
| فَاَنْجَيْنٰهُ وَاَصْحٰبَ السَّفِيْنَةِ | پھر بچا لیا ہم نے اُسے اور کشتی والوں کو |
| وَجَعَلْنٰهَآ اٰيَةً لِّلْعٰلَمِيْنَ ﴿15﴾ | اور ہم نے بنا دیا اُسے ایک نشانی جہاں والوں کیلیے ﴿15﴾ |

ع 1 13 13

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| لَكٰذِبُوْنَ : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ | اِلٰى : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| لَيَحْمِلُنَّ : حمل، حامل، محمول، حاملہ عورت۔ | فِيْهِمْ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ |
| اَثْقَالَهُمْ : ثقیل، کشش ثقل۔ | سَنَةٍ : سن پیدائش، سن بلوغت، سن وفات۔ |
| مَّعَ : مع اہل وعیال، معیت۔ | اِلَّا : الا ماشاءاللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔ |
| لَيُسْـَٔلُنَّ : سوال، سائل، مسئول۔ | فَاَخَذَهُمُ : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ |
| عَمَّا : ماحول، ماتحت، ماجرا، مافوق الفطرت۔ | فَاَنْجَيْنٰهُ : نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔ |
| يَفْتَرُوْنَ : افترٰی پردازی، مفتری۔ | السَّفِيْنَةِ : سفینۂ نوحؑ۔ |
| اَرْسَلْنَا : رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ | لِّلْعٰلَمِيْنَ : الہ العالمین، رحمۃ للعلمین، اقوام عالم۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِنَّهُمْ | لَكٰذِبُوْنَ (12) | وَ | لَيَحْمِلُنَّ ① | اَثْقَالَهُمْ ② |
| بے شک وہ | یقیناً سب جھوٹے | اور | بلاشبہ ضرور وہ اُٹھائیں گے | اپنے بوجھ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اَثْقَالًا | مَّعَ اَثْقَالِهِمْ ② ز | وَ | لَيُسْئَلُنَّ ①③ |
| اور | کئی بوجھ | اپنے بوجھوں کے ساتھ | اور | یقیناً ضرور وہ پوچھے جائیں گے |

ع 1 13 13

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَوْمَ الْقِيٰمَةِ | عَمَّا ④ | كَانُوْا | يَفْتَرُوْنَ (13) ع |
| قیامت کے دن | اس کے متعلق جو | تھے سب | وہ سب جھوٹ باندھا کرتے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | لَقَدْ | اَرْسَلْنَا | نُوْحًا | اِلٰى قَوْمِهٖ ⑤ | فَلَبِثَ |
| اور | بلاشبہ یقیناً | ہم نے بھیجا | نوحؑ (کو) | اُس کی قوم کی طرف | پھر وہ ٹھہرا رہا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْهِمْ | اَلْفَ | سَنَةٍ | اِلَّا | خَمْسِيْنَ | عَامًا ط | فَاَخَذَهُمُ ② |
| اُن میں | ہزار | سال | مگر | پچاس | سال (کم) | پھر پکڑ لیا اُنہیں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الطُّوْفَانُ | وَهُمْ | ظٰلِمُوْنَ (14) | فَاَنْجَيْنٰهُ ⑤ | وَ |
| طوفان (نے) | اس حال میں کہ وہ | سب ظالم | پھر بچا لیا ہم نے اُسے | اور |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَصْحٰبَ السَّفِيْنَةِ | وَ | جَعَلْنٰهَآ ⑤ | اٰيَةً ⑥ | لِّلْعٰلَمِيْنَ (15) |
| کشتی والے | اور | ہم نے بنا دیا اُسے | ایک نشانی | تمام جہاں والوں کے لیے |

## ضروری وضاحت

① یہاں علامت لَ اور آخر میں نّ میں تاکید در تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔ ② هُمْ اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ انکا، انکی، انکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُنہیں ہوتا ہے۔ ③ یہ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر ہو تو اس میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔ ④ یہ دراصل عَنْ + مَا کا مجموعہ ہے۔ ⑤ هٗ، هٖ، ها اسم کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسکا، اسکی، اسکے یا اپنا، اپنی، اپنے اور فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اسے ہوتا ہے۔ ⑥ ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِبۡرٰهِيۡمَ اِذۡ قَالَ | اور (ہم نے بھیجا) ابراہیمؑ کو جب اُس نے کہا |
| لِقَوۡمِهِ اعۡبُدُوا اللّٰهَ | اپنی قوم سے تم عبادت کرو اللہ کی |
| وَاتَّقُوۡهُ ؕ ذٰلِكُمۡ خَيۡرٌ | اور اُس سے ڈرو، یہی بہتر ہے |
| لَّكُمۡ اِنۡ كُنۡتُمۡ تَعۡلَمُوۡنَ ﴿16﴾ | تمہارے لیے اگر ہو تم جانتے۔ ﴿16﴾ |
| اِنَّمَا تَعۡبُدُوۡنَ | بے شک صرف تم عبادت کرتے ہو |
| مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ اَوۡثَانًا | اللہ کے سوا چند بتوں کی (ہی) |
| وَّتَخۡلُقُوۡنَ اِفۡكًا ؕ اِنَّ الَّذِيۡنَ | اور تم گھڑتے ہو جھوٹ، بے شک جن کی |
| تَعۡبُدُوۡنَ مِنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ | تم عبادت کرتے ہو اللہ کے سوا |
| لَا يَمۡلِكُوۡنَ لَكُمۡ رِزۡقًا | نہیں ہیں وہ مالک تمہارے لیے کسی رزق کے |
| فَابۡتَغُوۡا عِنۡدَ اللّٰهِ الرِّزۡقَ | سو تم تلاش کرو اللہ کے ہاں ہی رزق کو |
| وَاعۡبُدُوۡهُ وَاشۡكُرُوۡا لَهٗ ؕ | اور عبادت کرو اُسی کی اور شکر کرو اُسی کا |
| اِلَيۡهِ تُرۡجَعُوۡنَ ﴿17﴾ | اُسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔ ﴿17﴾ |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| وَ | : مال و دولت، عفو و درگزر، لازم و ملزوم۔ | تَخۡلُقُوۡنَ | : خالق، مخلوق، تخلیق، خلقِ خدا۔ |
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| لِقَوۡمِهِ | : قوم، اقوام، قومیت، من حیث القوم۔ | يَمۡلِكُوۡنَ | : ملک، ملوکیت۔ |
| اعۡبُدُوا | : عابد، عبادت، معبود۔ | رِزۡقًا | : رزق، رزّاق، رازق۔ |
| اتَّقُوۡهُ | : تقویٰ، متقی۔ | عِنۡدَ | : عندالطلب، عندیہ، عنداللہ ماجور ہوں۔ |
| خَيۡرٌ | : خیر، خیریت، خیرخواہی، صبح بخیر۔ | اشۡكُرُوۡا | : شکر، شاکر، اظہار تشکر، شکر گزار۔ |
| تَعۡلَمُوۡنَ | : علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | اِلَيۡهِ | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ |
| مِنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | تُرۡجَعُوۡنَ | : رجوع، راجع، رجعت پسندی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | اِبْرٰهِيْمَ | اِذْ | قَالَ | لِقَوْمِهِ ① | اعْبُدُوا |
| اور | ابراہیمؑ | جب | اُس نے کہا | اپنی قوم سے | تم سب عبادت کرو |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| اللّٰهَ | وَ | اتَّقُوْهُ ② ط | ذٰلِكُمْ ③ | خَيْرٌ | لَّكُمْ ④ | اِنْ |
| اللہ کی | اور | تم سب ڈرو اُس سے | یہی | بہتر | تمہارے لیے | اگر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| كُنْتُمْ | تَعْلَمُوْنَ (16) | اِنَّمَا ⑤ | تَعْبُدُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ ⑥ |
| ہوتم | تم سب جانتے | بیشک صرف | تم سب عبادت کرتے ہو | اللہ کے سوا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اَوْثَانًا | وَّ | تَخْلُقُوْنَ | اِفْكًا ط | اِنَّ | الَّذِيْنَ |
| چند بتوں (کی) | اور | تم سب گھڑتے ہو | جھوٹ | بے شک | جو (جن کی) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| تَعْبُدُوْنَ | مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ | لَا | يَمْلِكُوْنَ | لَكُمْ ④ |
| تم سب عبادت کرتے ہو | اللہ کے سوا | نہیں | وہ سب اختیار رکھتے | تمہارے لیے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| رِزْقًا | فَابْتَغُوْا | عِنْدَ اللّٰهِ | الرِّزْقَ | وَ | اعْبُدُوْهُ ② |
| رزق | سو تم سب تلاش کرو | اللہ کے ہاں | رزق | اور | تم سب عبادت کرو اُسکی |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| وَ | اشْكُرُوْا | لَهٗ ط | اِلَيْهِ | تُرْجَعُوْنَ ⑥ (17) |
| اور | تم سب شکر کرو | اُسی کا | اُس کی طرف | تم سب لوٹائے جاؤ گے |

ضروری وضاحت

①قَالَ ، يَقُوْلُ کے بعد لِ کا ترجمہ سے ہوتا ہے۔② وْا کے بعد کوئی اور علامت لگانی ہو تو اسکا 'ا' گر جاتا ہے۔③ ذٰلِكَ سے
اشارہ کیا جارہا ہو اور جن کے لیے اشارہ کیا جارہا ہو وہ جمع ہوں تو یہ ذٰلِكُمْ ہوجاتا ہے اور اس کا اصل ترجمہ وہ ہے ضرورتاً کبھی
ترجمہ یہ بھی کیا جاتا ہے۔④ لَكُمْ میں لَ دراصل لِ تھا پڑھنے میں آسانی کے لیے لَ استعمال ہوا ہے۔⑤ اِنَّ کیساتھ مَا ہو تو
اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔⑥ تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَاِنۡ تُكَذِّبُوۡا فَقَدۡ كَذَّبَ | اور اگر تم جھٹلاؤ (مجھے) تو یقیناً جھٹلایا تھا |
| اُمَمٌ مِّنۡ قَبۡلِكُمۡ ؕ | کئی اُمتوں نے تم سے پہلے |
| وَمَا عَلَى الرَّسُوۡلِ اِلَّا الۡبَلٰغُ الۡمُبِيۡنُ ﴿18﴾ | اور نہیں ہے رسول پر مگر واضح طور پر پہنچا دینا۔ ﴿18﴾ |
| اَوَلَمۡ يَرَوۡا | اور (بھلا) کیا نہیں دیکھا انہوں نے |
| كَيۡفَ يُبۡدِئُ اللّٰهُ الۡخَلۡقَ | کیسے پہلی بار پیدا کرتا ہے اللہ مخلوق کو |
| ثُمَّ يُعِيۡدُهٗ ؕ | پھر وہ لوٹائے گا اُسے |
| اِنَّ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيۡرٌ ﴿19﴾ | بلاشبہ یہ اللہ پر بہت آسان ہے۔ ﴿19﴾ |
| قُلۡ سِيۡرُوۡا فِى الۡاَرۡضِ فَانۡظُرُوۡا | کہہ دیجیے تم چلو پھرو زمین میں پھر دیکھو |
| كَيۡفَ بَدَاَ الۡخَلۡقَ ثُمَّ اللّٰهُ | کیسے اُس نے پہلی بار پیدا کیا مخلوق کو پھر اللہ ہی |
| يُنۡشِئُ النَّشۡاَةَ الۡاٰخِرَةَ ؕ | پیدا کرے گا (اُس کو) دوسری بار پیدا کرنا |
| اِنَّ اللّٰهَ عَلٰى كُلِّ شَىۡءٍ قَدِيۡرٌ ﴿20﴾ | بیشک اللہ ہر چیز پر خوب قدرت رکھنے والا ہے۔ ﴿20﴾ |
| يُعَذِّبُ مَنۡ يَّشَآءُ | وہ عذاب دیتا ہے جسے وہ چاہتا ہے |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | |
|---|---|
| تُكَذِّبُوۡا : کذب بیانی، کذاب، کاذب۔ | يُعِيۡدُهٗ : اعادہ، عود کر آنا۔ |
| اُمَمٌ : امت، امم سابقہ، امت محمدیہ۔ | يَسِيۡرٌ : میسّر، تیسیر۔ |
| عَلٰى : علیحدہ، علی الاعلان، علی العموم۔ | قُلۡ : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| الۡبَلٰغُ : تبلیغ، ذرائع ابلاغ۔ | سِيۡرُوۡا : سیر، سیر وتفریح، سیر وسیاحت۔ |
| الۡمُبِيۡنُ : بیان، دلیل بین، مبینہ طور پر۔ | فَانۡظُرُوۡا : نظر، نظارہ، منظر، منظور نظر، تناظر۔ |
| يَرَوۡا : رؤیت ہلال، مرئی وغیر مرئی اشیاء۔ | يُنۡشِئُ، النَّشۡاَةَ : نشوونما، نشاۃ ثانیہ۔ |
| كَيۡفَ : بہر کیف، کیفیت۔ | قَدِيۡرٌ : قدرت، قادر، قدیر، مقدر۔ |
| يُبۡدِئُ : ابتداء، ابتدائی، مبتدی طالب علم۔ | يَّشَآءُ : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَاِنْ | تُكَذِّبُوْا | فَقَدْ ① | كَذَّبَ | اُمَمٌ | مِّنْ قَبْلِكُمْ ط |
| اور اگر | تم سب جھٹلاؤ | تو یقیناً | جھٹلایا | کئی اُمتوں (نے) | تم سے پہلے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | عَلَى الرَّسُوْلِ | اِلَّا | الْبَلٰغُ | الْمُبِيْنُ ﴿18﴾ | اَوَلَمْ ② |
| اور نہیں | رسول پر | مگر | پہنچا دینا | واضح طور پر | اور (بھلا) کیا نہیں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يَرَوْا ③ | كَيْفَ | يُبْدِئُ | اللّٰهُ | الْخَلْقَ | ثُمَّ |
| ان سب نے دیکھا | کیسے | وہ پہلی بار پیدا کرتا ہے | اللہ | مخلوق | پھر |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| يُعِيْدُهٗ ④ ط | اِنَّ | ذٰلِكَ ⑤ | عَلَى اللّٰهِ | يَسِيْرٌ ⑥ ﴿19﴾ | قُلْ ⑦ |
| وہ لوٹائے گا اُسے | بلاشبہ | یہ | اللہ پر | بہت آسان ہے | آپ کہہ دیجیے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| سِيْرُوْا | فِي الْاَرْضِ | فَانْظُرُوْا ① | كَيْفَ | بَدَاَ |
| تم سب چلو پھرو | زمین میں | پھر تم سب دیکھو | کیسے | اُس نے پہلی بار پیدا کیا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| الْخَلْقَ | ثُمَّ | اللّٰهُ | يُنْشِئُ | النَّشْاَةَ الْاٰخِرَةَ ⑧ ط | اِنَّ اللّٰهَ |
| مخلوق | پھر | اللہ | وہ پیدا کریگا | دوسری بار پیدا کرنا | بیشک اللہ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ | قَدِيْرٌ ⑥ ج ﴿20﴾ | يُعَذِّبُ | مَنْ | يَّشَآءُ |
| ہر چیز پر | خوب قدرت رکھنے والا | وہ عذاب دیتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے |

ضروری وضاحت

①فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔②أ کے بعد اگر وَ یا فَ ہو تو اس میں بھلا کیا کا مفہوم ہوتا ہے۔③ لَمْ کے بعد يَ کا ترجمہ اُس یا اُن کیا جاتا ہے۔④ ہٗ فعل کے آخر میں ہو تو ترجمہ اُسے یا اس کو کیا جاتا ہے۔⑤ ذٰلِكَ کا اصل ترجمہ وہ ہے، کبھی ضرورتاً ترجمہ یہ یا اس بھی ہو جاتا ہے۔⑥ اس سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغہ کا مفہوم ہوتا ہے۔⑦ قُلْ، قَوْل سے بنا ہے گرامر کے اصول کے مطابق یہاں سے وَ گر گئی ہے۔⑧ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔

| | |
|---|---|
| وَيَرۡحَمُ مَنۡ يَّشَآءُ‌ ۚ | اور وہ رحم کرتا ہے جس پر چاہتا ہے |
| وَاِلَيۡهِ تُقۡلَبُوۡنَ ﴿21﴾ | اور اُسی کی طرف تم لوٹائے جاؤ گے۔ ﴿21﴾ |
| وَمَاۤ اَنۡتُمۡ بِمُعۡجِزِيۡنَ | اور نہیں تم ہرگز عاجز کرنے والے (اللہ کو) |
| فِى الۡاَرۡضِ وَلَا فِى السَّمَآءِ‌ ۖ | زمین میں اور نہ آسمان میں |
| وَمَا لَكُمۡ مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ | اور نہیں ہے تمہارے لیے اللہ کے سوا |
| مِنۡ وَّلِىٍّ وَّلَا نَصِيۡرٍ ﴿22﴾ ع | کوئی دوست اور نہ کوئی مددگار۔ ﴿22﴾ ع |
| وَالَّذِيۡنَ كَفَرُوۡا بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | اور جن لوگوں نے انکار کیا اللہ کی آیتوں کا |
| وَلِقَآئِهٖۤ اُولٰٓئِكَ يَئِسُوۡا | اور اسکی ملاقات (کا) وہ لوگ نا اُمید ہو چکے ہیں |
| مِنۡ رَّحۡمَتِىۡ وَاُولٰٓئِكَ | میری رحمت سے اور یہی لوگ ہیں (کہ) |
| لَهُمۡ عَذَابٌ اَلِيۡمٌ ﴿23﴾ | اُن کیلیے دردناک عذاب ہے۔ ﴿23﴾ |
| فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوۡمِهٖۤ اِلَّاۤ اَنۡ | پھر نہ تھا جواب اُس کی قوم کا مگر یہ کہ |
| قَالُوا اقۡتُلُوۡهُ اَوۡ حَرِّقُوۡهُ | انہوں نے کہا قتل کردو اسے یا جلا دو اُسے |

ع 9/2 14

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| يَرۡحَمُ | : رحمت، رحم، مرحوم۔ | وَّلِىٍّ | : ولی، اولیاء کرام، ولایت، مولیٰ۔ |
| يَّشَآءُ | : ماشاءاللہ، ان شاءاللہ، مشیت الٰہی۔ | نَصِيۡرٍ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ |
| اِلَيۡهِ | : مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | كَفَرُوۡا | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| بِمُعۡجِزِيۡنَ | : عاجز، عاجزی، عجز و نیاز۔ | لِقَآئِهٖۤ | : ملاقات، ملاقاتی حضرات۔ |
| فِى | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَئِسُوۡا | : مایوس، یاس و نا اُمیدی، سنِ یاس۔ |
| الۡاَرۡضِ | : ارض و سما، قطعہ اراضی، ارض مقدس۔ | اَلِيۡمٌ | : الم ناک، رنج والم۔ |
| لَا | : لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ | اِلَّاۤ | : الا ماشاءاللہ، الا قلیل، الا یہ کہ۔ |
| مِّنۡ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | اقۡتُلُوۡهُ | : قتل، قاتل، مقتول، قتال۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | يَرْحَمُ | مَنْ | يَّشَآءُ ج | وَ | اِلَيْهِ | تُقْلَبُوْنَ ① (21) |
| اور | وہ رحم کرتا ہے | جسے | وہ چاہتا ہے | اور | اُس کی طرف | تم سب لوٹائے جاؤ گے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَآ | اَنْتُمْ | بِمُعْجِزِيْنَ ②③ | فِي الْاَرْضِ | وَلَا | فِي السَّمَآءِ ز |
| اور نہیں | تم | ہرگز سب عاجز کرنے والے | زمین میں | اور نہ | آسمان میں |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَمَا | لَكُمْ | مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ④ | مِنْ وَّلِيٍّ ④⑤ | وَّلَا | نَصِيْرٍ ⑤ ع (22) |
| اور نہیں | تمہارے لیے | اللہ کے سوا | کوئی دوست | اور نہ | کوئی مددگار |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | الَّذِيْنَ | كَفَرُوْا | بِاٰيٰتِ اللّٰهِ | وَ | لِقَآئِهٖٓ ⑥ |
| اور | جن | سب نے انکار کیا | اللہ کی آیتوں کا | اور | اسکی ملاقات (کا) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اُولٰٓئِكَ ⑦ | يَئِسُوْا | مِنْ رَّحْمَتِيْ | وَ | اُولٰٓئِكَ ⑦ |
| وہ لوگ | وہ سب نا اُمید ہو چکے ہیں | میری رحمت سے | اور | یہی لوگ |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| لَهُمْ | عَذَابٌ | اَلِيْمٌ (23) | فَمَا | كَانَ | جَوَابَ | قَوْمِهٖٓ ⑥ |
| اُن کیلیے | عذاب | دردناک | پھر نہ | تھا | جواب | اُس کی قوم (کا) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ | اَنْ | قَالُوا | اقْتُلُوْهُ ⑥ | اَوْ | حَرِّقُوْهُ ⑥ |
| مگر | یہ کہ | ان سب نے کہا | تم سب قتل کر دو اُسے | یا | تم سب جلا دو اُسے |

ع 2/9/14

ضروری وضاحت

①تُ پر پیش اور آخر سے پہلے زبر میں کیا جاتا ہے یا کیا جائے گا کا مفہوم ہوتا ہے۔②بِ سے پہلے مَا آ رہا ہو تو اس بِ کے ترجمے کی ضرورت نہیں ہوتی، البتہ اس سے جملے میں تاکید کا مفہوم شامل ہو جاتا ہے۔③علامت مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔④مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ڈبل حرکت میں اسم کے عام ہونے کا مفہوم ہے۔⑥ہٖ یا ہٗ کا اسم کیساتھ ترجمہ اسکا، اسکی اور فعل کے ساتھ اُسے کیا جاتا ہے۔⑦اُولٰٓئِكَ کا اصل ترجمہ وہ لوگ ہے کبھی ضرورتاً یہ لوگ بھی کر دیا جاتا ہے۔

| | |
|---|---|
| فَاَنۡجٰىهُ اللّٰهُ مِنَ النَّارِ ؕ | پھر نجات دی اُسے اللہ نے آگ سے |
| اِنَّ فِىۡ ذٰلِكَ لَاٰيٰتٍ | بے شک اس میں یقیناً نشانیاں ہیں |
| لِّقَوۡمٍ يُّؤۡمِنُوۡنَ ﴿24﴾ | ان لوگوں کے لیے (جو) ایمان لاتے ہیں۔ ﴿24﴾ |
| وَقَالَ اِنَّمَا اتَّخَذۡتُمۡ | اور کہا (ابراہیمؑ نے) بے شک صرف تم نے تو بنایا ہے |
| مِّنۡ دُوۡنِ اللّٰهِ اَوۡثَانًا ۙ | اللہ کے سوا بتوں کو (معبود) |
| مَّوَدَّةَ بَيۡنِكُمۡ فِى الۡحَيٰوةِ الدُّنۡيَا ۚ | اپنی آپس کی دوستی کی وجہ سے دنیوی زندگی میں |
| ثُمَّ يَوۡمَ الۡقِيٰمَةِ يَكۡفُرُ بَعۡضُكُمۡ | پھر قیامت کے دن انکار کرے گا تمہارا بعض |
| بِبَعۡضٍ وَّيَلۡعَنُ بَعۡضُكُمۡ بَعۡضًا ۙ | بعض کا اور لعنت کرے گا تمہارا بعض بعض کو |
| وَّمَاۡوٰٮكُمُ النَّارُ | اور تمہارا ٹھکانا آگ ہی ہوگا |
| وَمَا لَـكُمۡ مِّنۡ نّٰصِرِيۡنَ ۖ ﴿25﴾ | اور نہیں ہونگے تمہارے لیے کوئی مدد کرنیوالے۔ ﴿25﴾ |
| فَاٰمَنَ لَهٗ لُوۡطٌ ۘ | تو ایمان لایا اُس (ابراہیمؑ) پر لوطؑ |
| وَقَالَ اِنِّىۡ | اور کہا (ابراہیم نے) بے شک میں |

وقف لازم

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| فَاَنۡجٰىهُ | : نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔ | بَيۡنِكُمۡ | : بین بین، بین السطور، بین الاقوامی۔ |
| مِنَ | : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ | الۡحَيٰوةِ | : موت وحیات، حیاتی مماتی۔ |
| فِىۡ | : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | يَوۡمَ | : یوم، ایام، یوم آخرت۔ |
| يُّؤۡمِنُوۡنَ | : ایمان، مؤمن، امن۔ | يَكۡفُرُ | : کفر، کافر، کفار، کفار مکہ۔ |
| وَ | : لیل ونہار، رحم وکرم، شان وشوکت۔ | بَعۡضُكُمۡ | : بعض الناس، بعض اوقات۔ |
| قَالَ | : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | يَلۡعَنُ | : لعن طعن، لعنت، لعین، ملعون۔ |
| اتَّخَذۡتُمۡ | : اخذ، ماخوذ، مؤاخذہ۔ | مَاۡوٰٮكُمُ | : ملجا وماویٰ۔ |
| مَّوَدَّةَ | : مودت ومحبت۔ | نّٰصِرِيۡنَ | : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔ |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاَنْجٰىهُ ① | اللّٰهُ | مِنَ النَّارِ ؕ | اِنَّ | فِیْ ذٰلِكَ | لَاٰیٰتٍ ② |
| پھر نجات دی اُسے | اللہ (نے) | آگ سے | بے شک | اس میں | یقیناً نشانیاں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| لِّقَوْمٍ | یُّؤْمِنُوْنَ (24) | وَ | قَالَ | اِنَّمَا ③ |
| لوگوں کیلیے | وہ سب ایمان لاتے ہیں | اور | اس نے کہا | بے شک صرف |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اتَّخَذْتُمْ | مِّنْ دُوْنِ اللّٰهِ ④ | اَوْثَانًا ۙ | مَّوَدَّةَ ② | بَیْنِكُمْ |
| تم نے بنایا ہے | اللہ کے سوا | بتوں (کو) | دوستی | اپنے درمیان |

| | | | |
|---|---|---|---|
| فِی الْحَیٰوةِ الدُّنْیَا ۚ ② | ثُمَّ | یَوْمَ الْقِیٰمَةِ ② | یَكْفُرُ |
| دنیوی زندگی میں | پھر | قیامت کے دن | وہ انکار کرے گا |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| بَعْضُكُمْ ⑤ | بِبَعْضٍ ⑥ | وَّ | یَلْعَنُ | بَعْضُكُمْ ⑤ | بَعْضًا ؗ |
| تمہارا بعض | بعض کا | اور | وہ لعنت کرے گا | تمہارا بعض | بعض (کو) |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَّ | مَاْوٰىكُمُ ⑤ | النَّارُ | وَمَا | لَكُمْ | مِّنْ نّٰصِرِیْنَ ⑦④ ۙ (25) |
| اور | تمہارا ٹھکانا | آگ | اور نہیں | تمہارے لیے | کوئی مدد کرنیوالے |

وقف لازم

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| فَاٰمَنَ ① | لَهٗ ⑧ | لُوْطٌ ۘ | وَ | قَالَ | اِنِّیْ ⑨ |
| تو ایمان لایا | اُس پر | لوطؑ | اور | اس نے کہا | بے شک میں |

ضروری وضاحت

①فَ کا ترجمہ کبھی پس، تو اور کبھی پھر کیا جاتا ہے۔②ۃ اور ات مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔③اِنَّ کے ساتھ مَا ہوتو اس میں صرف یونہی ہے کا مفہوم ہوتا ہے۔④ یہاں مِنْ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑤ كُمْ اگر اسم کے آخر میں ہوتو ترجمہ تمھارا، تمھاری، تمھارے یا اپنا، اپنی، اپنے، کیا جاتا ہے۔⑥ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو کیا جاتا ہے۔⑦ یہاں یْنَ کے ترجمے کی ضرورت نہیں۔⑧لَهٗ میں لَ اصل میں لِ تھا۔⑨ اِنِّیْ دراصل اِنَّ+ یْ کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| مُهَاجِرٌ اِلٰى رَبِّيْ ؕ | ہجرت کرنے والا ہوں اپنے رب کی طرف |
| اِنَّهٗ هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ﴿26﴾ | بیشک وہی ہے نہایت غالب بہت حکمت والا۔ ﴿26﴾ |
| وَوَهَبْنَا لَهٗٓ اِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ | اور ہم نے عطا کیے اُس کو اسحاقؑ اور یعقوبؑ |
| وَجَعَلْنَا فِيْ ذُرِّيَّتِهِ النُّبُوَّةَ | اور ہم نے رکھ دی اُس کی اولاد میں نبوت |
| وَالْكِتٰبَ وَاٰتَيْنٰهُ اَجْرَهٗ فِي الدُّنْيَا ۚ | اور کتاب اور ہم نے دیا اُسے اُس کا اجر دنیا میں |
| وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ﴿27﴾ | اور بیشک وہ آخرت میں یقیناً نیکوں میں سے ہوگا۔ ﴿27﴾ |
| وَلُوْطًا اِذْ قَالَ | اور (ہم نے بھیجا) لوطؑ کو جب اس نے کہا |
| لِقَوْمِهٖٓ اِنَّكُمْ | اپنی قوم سے بیشک تم |
| لَتَاْتُوْنَ الْفَاحِشَةَ ۡ | یقیناً تم ارتکاب کرتے ہو (ایسی) بے حیائی کا |
| مَا سَبَقَكُمْ بِهَا | (جو) نہیں تم سے پہلے کیا اُس کو |
| مِنْ اَحَدٍ مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿28﴾ | کسی ایک نے جہانوں میں سے۔ ﴿28﴾ |
| اَئِنَّكُمْ لَتَاْتُوْنَ الرِّجَالَ | کیا بیشک تم یقیناً آتے ہو مَردوں کے پاس (جنسی تسکین کیلیے) |

## قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| مُهَاجِرٌ | ہجرت، مہاجر، مہاجرین۔ | لَمِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| اِلٰى | مرسل الیہ، مکتوب الیہ، الداعی الی الخیر۔ | الصّٰلِحِيْنَ | اصلاح، اعمال صالحہ۔ |
| الْحَكِيْمُ | حکیم، حکمت، حکما، حکیم الامت۔ | قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ |
| وَ | مال ودولت، عفوودرگزر، لازم وملزوم۔ | الْفَاحِشَةَ | فحش، فحاشی، فواحش۔ |
| وَهَبْنَا | ہبہ کرنا، کسبی اور وہبی۔ | سَبَقَكُمْ | سبقت، مسابقت، اقوامِ سابقہ۔ |
| فِيْ | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | اَحَدٍ | واحد، احد، توحید، موحّد، وحدانیت۔ |
| ذُرِّيَّتِهِ | ذریت آدم، ذریت ابلیس۔ | الْعٰلَمِيْنَ | الہ العالمین، رحمۃ للعلمین، اقوام عالم۔ |
| اَجْرَهٗ | اجروثواب، اجرعظیم، اجرت۔ | الرِّجَالَ | رجال کار، قحط الرجال۔ |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مُهَاجِرٌ ① | اِلٰى رَبِّيْ ؕ | اِنَّهٗ | هُوَ الْعَزِيْزُ ②③ | الْحَكِيْمُ ③ ﴿26﴾ |
| ہجرت کرنیوالا | اپنے رب کی طرف | بیشک وہ | ہی نہایت غالب | بہت حکمت والا |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| وَ | وَهَبْنَا ④ | لَهٗ | اِسْحٰقَ | وَ | يَعْقُوْبَ | وَجَعَلْنَا ④ |
| اور | ہم نے عطا کیے | اُس کو | اسحاقؑ | اور | یعقوبؑ | اور ہم نے رکھ دی |

| | | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|---|
| فِيْ ذُرِّيَّتِهِ | النُّبُوَّةَ ⑤ | وَ | الْكِتٰبَ | وَ | اٰتَيْنٰهُ ④ | اَجْرَهٗ |
| اُس کی اولاد میں | نبوت | اور | کتاب | اور | ہم نے دیا اُسے | اُس کا اجر |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| فِي الدُّنْيَا ۚ | وَاِنَّهٗ | فِي الْاٰخِرَةِ ⑤ | لَمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ⑥ ﴿27﴾ | وَ |
| دنیا میں | اور بیشک وہ | آخرت میں | یقیناً نیکوں میں سے | اور |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| لُوْطًا | اِذْ ⑦ | قَالَ | لِقَوْمِهٖٓ ⑧ | اِنَّكُمْ | لَتَاْتُوْنَ ⑥ |
| لوطؑ | جب | اس نے کہا | اپنی قوم سے | بیشک تم | یقیناً تم سب ارتکاب کرتے ہو |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْفَاحِشَةَ ⑤ ز | مَا | سَبَقَكُمْ | بِهَا | مِنْ اَحَدٍ |
| بے حیائی | نہیں | پہلے کیا تم سے | اُس کو | کسی ایک (نے) |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| مِّنَ الْعٰلَمِيْنَ ﴿28﴾ | اَ | ئِنَّكُمْ | لَتَاْتُوْنَ ⑥ | الرِّجَالَ |
| جہانوں میں سے | کیا | بیشک تم | یقیناً تم سب آتے ہو | مردوں (کے پاس) |

## ضروری وضاحت

①مُ اور آخر سے پہلے زیر میں کرنیوالے کا مفہوم ہے۔②ھُوَ کے بعد اَلْ میں تاکید کا مفہوم ہوتا ہے۔③ فَعِیْلٌ کے سانچے میں ڈھلے ہوئے اسم میں مبالغے کا مفہوم ہوتا ہے۔④نَا فعل کے آخر میں ہو اور اس سے پہلے جزم ہو تو ترجمہ ہم نے ہوتا ہے۔ ⑤ ۃ واحد مؤنث کی علامت ہے، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑥لَ تاکید کی علامت ہے جسکا ترجمہ یقیناً ہوا ہے۔⑦اِذْ عموماً ماضی کیلیے اور اِذَا عموماً مستقبل کیلیے آتا ہے، دونوں کا ترجمہ جب ہوتا ہے۔⑧قَالَ یَقُوْلُ وغیرہ کے بعد لِ کا ترجمہ سے ہوتا ہے۔

| | |
|---|---|
| وَتَقۡطَعُوۡنَ السَّبِيۡلَ ۙ | اور تم راستہ کاٹتے ہو (یعنی مسافروں کو ستاتے ہو) |
| وَتَاۡتُوۡنَ فِىۡ نَادِيۡكُمُ الۡمُنۡكَرَ ؕ | اور ارتکاب کرتے ہو اپنی مجلس میں بُرائی کا |
| فَمَا كَانَ جَوَابَ قَوۡمِهٖۤ اِلَّاۤ | تو نہ تھا اُس کی قوم کا جواب مگر |
| اَنۡ قَالُوا ائۡتِنَا بِعَذَابِ اللّٰهِ | یہ کہ اُنہوں نے کہا تو لے آ ہم پر اللہ کے عذاب کو |
| اِنۡ كُنۡتَ مِنَ الصّٰدِقِيۡنَ ﴿29﴾ | اگر ہے تو سچوں میں سے۔ ﴿29﴾ |
| قَالَ رَبِّ انۡصُرۡنِىۡ | کہا (لوطؑ نے، اے میرے) رب میری مدد فرما |
| ع 3/8/15 عَلَى الۡقَوۡمِ الۡمُفۡسِدِيۡنَ ﴿30﴾ ع | فساد کرنے والے لوگوں پر۔ ﴿30﴾ |
| وَلَمَّا جَآءَتۡ رُسُلُنَاۤ | اور جب آئے ہمارے قاصد (فرشتے) |
| اِبۡرٰهِيۡمَ بِالۡبُشۡرٰى ۙ | ابراہیمؑ کے پاس خوشخبری کے ساتھ |
| قَالُوۡۤا اِنَّا مُهۡلِكُوۡۤا | انہوں نے کہا بے شک ہم ہلاک کرنے والے ہیں |
| اَهۡلِ هٰذِهِ الۡقَرۡيَةِ ۚ | اس بستی کے باشندوں کو |
| اِنَّ اَهۡلَهَا كَانُوۡا ظٰلِمِيۡنَ ۖۚ ﴿31﴾ | بے شک اس کے باشندے ظالم ہیں۔ ﴿31﴾ |

### قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

تَقۡطَعُوۡنَ : قطع تعلقی، قطع رحمی، دلیل قاطع۔
السَّبِيۡلَ : فی سبیل اللہ، اللہ کوئی سبیل نکالے گا۔
فِىۡ : فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔
الۡمُنۡكَرَ : منکرات، نہی عن المنکر۔
اِلَّاۤ : الا ماشاء اللہ، الاقلیل، الا یہ کہ۔
قَالُوا : قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔
مِنَ : منجانب، من وعن، من حیث القوم۔
الصّٰدِقِيۡنَ : صداقت، صدق وصفا، صادق وامین۔

انۡصُرۡنِىۡ : نصرت، ناصر، نصیر، انصار۔
الۡمُفۡسِدِيۡنَ : فساد، فسادی، مفسد، فاسد مادہ۔
بِالۡبُشۡرٰى : بشارت، مبشر، بشیر۔
مُهۡلِكُوۡۤا : ہلاک، ہلاکت، مہلک بیماریاں۔
اَهۡلِ : اہلِ محلہ، اہل خانہ، اہلِ بیت۔
هٰذِهِ : حامل رقعہ ہذا، لہٰذا، ہذا من فضل ربی۔
الۡقَرۡيَةِ : قریہ قریہ بستی بستی، ام القریٰ۔
ظٰلِمِيۡنَ : ظلم، ظالم، مظلوم، مظالم۔

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| وَ | تَقْطَعُوْنَ | السَّبِيْلَ ۙ | وَ | تَاْتُوْنَ | فِيْ نَادِيْكُمُ |
| اور | تم سب کاٹتے ہو | راستہ | اور | تم سب ارتکاب کرتے ہو | اپنی مجلس میں |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| الْمُنْكَرَ ۭ | فَمَا ① | كَانَ ② | جَوَابَ | قَوْمِهٖٓ |
| بُرائی | تو نہ | تھا | جواب | اُس کی قوم |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِلَّآ | اَنْ | قَالُوا | ائْتِنَا ③ | بِعَذَابِ اللّٰهِ ④ |
| مگر | یہ کہ | اُن سب نے کہا | تو لے آ ہم پر | اللہ کے عذاب کو |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اِنْ | كُنْتَ | مِنَ الصّٰدِقِيْنَ (29) | قَالَ | رَبِّ ⑤ | انْصُرْنِيْ ⑥ |
| اگر | ہے تو | سچوں میں سے | کہا | اے (میرے) رب | میری مدد فرما |

ع 3/8/15

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| عَلَى الْقَوْمِ | الْمُفْسِدِيْنَ (30) ع | وَلَمَّا | جَاۗءَتْ ⑦ | رُسُلُنَآ |
| لوگوں پر | سب فساد کرنے والے | اور جب | آئے | ہمارے قاصد |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اِبْرٰهِيْمَ | بِالْبُشْرٰى ۙ ④ | قَالُوْٓا | اِنَّا ⑧ | مُهْلِكُوْٓا |
| ابراہیمؑ (کے پاس) | خوشخبری کے ساتھ | انہوں نے کہا | بیشک ہم | سب ہلاک کرنیوالے |

| | | | | |
|---|---|---|---|---|
| اَهْلِ هٰذِهِ الْقَرْيَةِ ۚ ⑦ | اِنَّ | اَهْلَهَا | كَانُوْا ② | ظٰلِمِيْنَ ښ (31) |
| اس بستی کے باشندوں (کو) | بے شک | اسکے باشندے | سب ہیں | سب ظلم کرنیوالے |

ضروری وضاحت

①مَا کا ترجمہ کبھی کیا کبھی نہیں اور کبھی جو ہوتا ہے۔②كَانَ کا ترجمہ کبھی تھا کبھی ہوا اور ہے بھی ہوتا ہے۔③اِئْتِ کا ترجمہ تو آ ہے اگر اسکے بعد بِ ہو تو ترجمہ لے آ کیا جاتا ہے۔④ بِ کا ترجمہ کبھی سے، ساتھ کبھی کا، کی، کے، کو ہوتا ہے۔⑤ یہ دراصل یَارَبِّیْ تھا، شروع سے یَا اور آخر سے یْ تخفیف کے لیے گرے ہوئے ہیں۔⑥فعل کے ساتھ اگر یْ آئے تو درمیان میں نِ ضرور لایا جاتا ہے۔⑦تْ اور ةِ مؤنث کی علامتیں ہیں، الگ ترجمہ ممکن نہیں۔⑧اِنَّا دراصل اِنَّ+نَا کا مجموعہ ہے۔

| | |
|---|---|
| قَالَ اِنَّ فِيْهَا لُوْطًا ؕ | کہا (ابراہیمؑ نے) بے شک اس میں (تو) لوطؑ (بھی) ہے |
| قَالُوْا نَحْنُ اَعْلَمُ | انہوں نے کہا ہم خوب جاننے والے ہیں |
| بِمَنْ فِيْهَا ۫ لَنُنَجِّيَنَّهٗ | (اس) کو جو اس میں ہے، بلاشبہ ضرور ہم بچالیں گے اُسے |
| وَاَهْلَهٗۤ اِلَّا امْرَاَتَهٗ ۫ | اور اُس کے گھر والوں کو سوائے اس کی بیوی کے |
| كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿32﴾ | وہ ہے (عذاب کے لیے) پیچھے رہنے والوں میں سے۔ ﴿32﴾ |
| وَلَمَّاۤ اَنْ جَآءَتْ رُسُلُنَا لُوْطًا | اور جب یہ کہ آئے ہمارے قاصد لوطؑ کے پاس |
| سِیْٓءَ بِهِمْ | وہ مغموم ہوا اُن کی وجہ سے |
| وَضَاقَ بِهِمْ ذَرْعًا | اور تنگ ہوا اُنکے سبب دل میں |
| وَّقَالُوْا لَا تَخَفْ وَلَا تَحْزَنْ ۫ | اور انہوں نے کہا تو نہ ڈر اور تو غم نہ کر |
| اِنَّا مُنَجُّوْكَ | بے شک ہم بچانے والے ہیں تجھے |
| وَاَهْلَكَ اِلَّا امْرَاَتَكَ | اور تیرے گھر والوں کو سوائے تیری بیوی کے |
| كَانَتْ مِنَ الْغٰبِرِيْنَ ﴿33﴾ | وہ ہوگی (عذاب کے لیے) پیچھے رہنے والوں میں سے۔ ﴿33﴾ |

قرآنی الفاظ کے اردو میں استعمال کی وضاحت

| | | | |
|---|---|---|---|
| قَالَ | قول، اقوال، مقولہ، اقوال زریں۔ | مِنَ | منجانب، من وعن، من حیث القوم۔ |
| فِيْهَا | فی الحال، فی الفور، فی الحقیقت۔ | رُسُلُنَا | رسول، مرسل، ترسیل، رسالت۔ |
| لُوْطًا | لوطؑ ایک جلیل القدر نبی تھے۔ | سِیْٓءَ | علمائے سوء، اعمال سیئہ، سوءظن۔ |
| اَعْلَمُ | علم، عالم، معلوم، تعلیم، معلومات۔ | ضَاقَ | ضیق الصدر، ضیق النفس، مضائقہ۔ |
| لَنُنَجِّيَنَّهٗ | نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔ | لَا | لاتعداد، لاعلاج، لاجواب، لاعلم۔ |
| وَ | مال و دولت، عفو و درگزر، لازم و ملزوم۔ | تَخَفْ | خوف، خائف، خوف و ہراس۔ |
| اَهْلَهٗ | اہل و عیال، اہل خانہ، اہلیہ۔ | تَحْزَنْ | حزن و ملال، عام الحزن۔ |
| اِلَّا | الاماشاءاللہ، الاقلیل، الایہ کہ۔ | مُنَجُّوْكَ | نجات، فرقہ ناجیہ، نجات دہندہ۔ |

